٢٣٩٩ عَنْ عَائِشَةَ فَذَكَرَتْ نَحْوَهُ وَقَالَتْ أَرْسَلَ أَزْوَاجُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَيْنَبَ فَاسْتَأْذَنَتْ فَأَذِنَ لَهَا فَدَخَلَتْ فَقَالَتْ نَحْوَهُ خَالَفَهُمَا مَعْمَرٌ رَوَاهُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ۔

(ترجمہ اوپر گزر چکا)

٢٤٠٠ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتِ اجْتَمَعْنَ أَزْوَاجُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَرْسَلْنَ فَاطِمَةَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْنَ لَهَا إِنَّ نِسَاءَكَ وَ ذَكَرَ كَلِمَةً مَعْنَاهَا يَنْشُدْنَكَ الْعَدْلَ فِي ابْنَةِ أَبِي قُحَافَةَ فَقَالَتْ فَدَخَلَتْ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ مَعَ عَائِشَةَ فِي مِرْطِهَا قَالَتْ لَهُ إِنَّ نِسَاءَكَ أَرْسَلْنَنِي وَهُنَّ يَنْشُدْنَكَ الْعَدْلَ فِي ابْنَةِ أَبِي قُحَافَةَ فَقَالَ لَهَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَمَا تُحِبِّينِي قَالَتْ نَعَمْ قَالَ فَأَحِبِّيهَا قَالَتْ فَرَجَعْتُ إِلَيْهِنَّ فَأَخْبَرْتُهُنَّ مَا قَالَ فَقُلْنَ لَهَا إِنَّكِ لَمْ تَصْنَعِي شَيْئًا فَارْجِعِي إِلَيْهِ فَقَالَتْ وَاللّٰهِ لَا أَرْجِعُ إِلَيْهِ فِيهَا أَبَدًا وَكَانَتِ ابْنَةَ رَسُولِ اللّٰهِ حَقًّا فَأَرْسَلْنَ زَيْنَبَ بِنْتَ جَحْشٍ قَالَتْ عَائِشَةُ

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات جمع ہوئیں اور انہوں نے حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں بھیجا اور عرض کیا کہ آپ کی ازواج حضرت ابوقحافہ رضی اللہ عنہ کی بیٹی کے متعلق

انصاف چاہتی ہیں۔ حضرت فاطمۃ الزہراء حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئیں اور آپ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ ایک چادر میں تھے۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ۔ آپ کی بیویوں نے مجھے آپ کے ہاں بھیجا ہے اور وہ حضرت ابوقحافہ رضی اللہ عنہ کی بیٹی کے متعلق انصاف کی خواستگار ہیں۔ حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے دریافت کیا۔ کیا آپ مجھ سے محبت رکھتی ہیں۔ انہوں نے عرض کیا ہاں! آپ نے ارشاد فرمایا تو پھر آپ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے بھی محبت رکھیں۔ یہ سُن کر حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا واپس آئیں اور آپ کی ازواج مطہرات سے وہی کچھ بیان کیا جو حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا تھا۔ انہوں نے کہا آپ نے کچھ

وَهِيَ الَّتِيْ كَانَتْ تُسَامِيْنِيْ مِنْ
أَزْوَاجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
فَقَالَتْ إِنَّ أَزْوَاجَكَ أَرْسَلْنَنِيْ وَ
هُنَّ يَنْشُدْنَكَ الْعَدْلَ فِيْ ابْنَتِهِ
أَبِيْ قُحَافَةَ ثُمَّ أَقْبَلَتْ عَلَيَّ تَشْتِمُنِيْ
فَجَعَلْتُ أُرَاقِبُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَنْظُرُ طَرْفَهُ هَلْ
يَأْذَنُ لِيْ مِنْ أَنْ أَنْتَصِرَ مِنْهَا قَالَتْ
فَشَتَمَتْنِيْ حَتّٰى ظَنَنْتُ أَنَّهُ لَا يَكْرَهُ
أَنْ أَنْتَصِرَ مِنْهَا فَاسْتَقْبَلْتُهَا فَلَمْ
أَلْبَثْ أَنْ أَفْحَمْتُهَا فَقَالَ لَهَا
النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّهَا
ابْنَةُ أَبِيْ بَكْرٍ قَالَتْ عَائِشَةُ
فَلَمْ أَرَ امْرَأَةً خَيْرًا وَلَا أَكْثَرَ
صَدَقَةً وَلَا أَوْصَلَ لِلرَّحِمِ
وَ أَبْذَلَ لِنَفْسِهَا فِيْ كُلِّ شَيْءٍ
يُتَقَرَّبُ بِهِ إِلَى اللّٰهِ
تَعَالٰى مِنْ زَيْنَبَ
مَا عَدَا سَوْرَةً مِنْ
حِدَّةٍ كَانَ
فِيْهَا تُوْشِكُ
مِنْهَا الْفَيْأَةَ
قَالَ أَبُوْ
عَبْدِ الرَّحْمٰنِ
هٰذَا خَطَاءٌ
وَالصَّوَابُ

نہ کیا۔ اب سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں پھر حاضر ہوں۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا۔ خدا کی قسم میں اب دوبارہ نہیں جاؤں گی اور آخر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحب زادی تھیں وہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے برعکس کس طرح کرتیں۔ پھر آپ کی ازواج مطہرات نے حضرت زینب بنت جحش کو بھیجا۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا۔ حضرت زینبؓ وہ بیوی ہیں جو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات میں میرے برابر تھیں (عزت خاندان اور خوبصورتی میں) تب حضرت زینب رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ آپ کی ازواج مطہرات نے مجھے ارسال کیا ہے۔ اور وہ حضرت ابو قحافہ کی بیٹی کے بارے میں انصاف کی خواستگار ہیں۔ بعد ازاں وہ میری طرف متوجہ ہو کر مجھ سے ناراض ہونے لگیں۔ میں جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرہ انور کی طرف دیکھتی کہ کیا آپ مجھے ان کے جواب دینے کی اجازت دیتے ہیں یا کہ نہیں۔ وہ مجھے بُرا کہتی رہیں۔ یہاں تک کہ میں نے خیال کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میرا جواب دینا بُرا معلوم نہ ہوگا۔ اس وقت میں بھی بولی اور انہیں تھوڑی دیر تک خاموش کر دیا۔ تب حضور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا یہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بیٹی ہیں۔ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ میں نے نیکی۔ خیرات اور رشتہ پروری میں کوئی عورت نہیں دیکھی جو اپنی جان کی خاطر محنت و مشقت اٹھاتی ہو اور ثواب حاصل کرنے کی خاطر مگر حضرت زینب رضی اللہ عنہا۔ آپؓ میں معمولی سی طبیعت کی تیزی اور شدت تھی

الَّذِیْ قَبْلَهٗ۔

جو فوراً جاتی رہتی۔ امام نسائی فرماتے ہیں کہ یہ روایت خطا ہے۔ اور صحیح روایت وہ ہے جو اس سے پہلے گزری ہے۔!

۳۴۰۱ عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَضْلُ عَائِشَةَ عَلَی النِّسَآءِ كَفَضْلِ الثَّرِيْدِ عَلٰی سَائِرِ الطَّعَامِ۔

سیدنا حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی بزرگی اور فضیلت تمام عورتوں پر اس طرح ہے۔ جیسے ثرید باقی کھانوں سے افضل اور اعلیٰ ہے۔

نوٹ:۔ ثرید ایک ایسا کھانا ہے جو گوشت روٹی اور شوربے سے بنایا جاتا ہے۔ اور عرب کے ملک میں یہ کھانا سب کھانوں سے افضل اور بہتر شمار ہوتا ہے۔

۳۴۰۲ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَضْلُ عَائِشَةَ عَلَی النِّسَآءِ كَفَضْلِ الثَّرِيْدِ عَلٰی سَائِرِ الطَّعَامِ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ام المومنین حضرت عائشہ (صدیقہ رضی اللہ عنہا) کی بزرگی اور فضیلت تمام عورتوں پر اس طرح ہے جیسے ثرید باقی کھانوں سے افضل اور اعلیٰ ہے۔

۳۴۰۳ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ يَا اُمَّ سَلَمَةَ لَا تُؤْذِيْنِیْ فِیْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا فَاِنَّهٗ وَ اللّٰهِ مَا اَتَانِیَ الْوَحْیُ فِیْ لِحَافِ امْرَاَةٍ مِنْكُنَّ اِلَّا هِیَ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ اے ام سلمہؓ مجھے حضرت عائشہ (صدیقہ رضی اللہ عنہا۔) کے متعلق پریشان نہ کیجئے خدا کی قسم! جب میں کسی عورت کے ساتھ لحاف میں تھا تو مجھ پر کبھی وحی نہیں آتی! ہاں مگر جب میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ تھا تو مجھ پر وحی آئی۔

حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم ایک چادر میں حضرت عائشہ کے ساتھ تھے کہ ایک دفعہ یہ آیت اتری انك لا تهدی من احببت اس حدیث سے ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی بڑی فضیلت ثابت ہوئی۔

۳۴۰۴ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ اَنَّ نِسَآءَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ كَلَّمْنَهَا اَنْ تُكَلِّمَ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَنَّ

ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج۔۔ نے آپ سے عرض کیا کہ آپ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے گفتگو کریں۔ حضرت عائشہ کے متعلق! لوگوں کی یہ حالت

النَّاسَ كَانُوا يَتَحَرَّوْنَ بِهَدَايَاهُمْ يَوْمَ عَائِشَةَ وَ تَقُولُ لَهُ إِنَّا نُحِبُّ الْخَيْرَ كَمَا تُحِبُّ عَائِشَةَ فَكَلَّمَتْهُ فَلَمْ يُجِبْهَا فَلَمَّا دَارَ عَلَيْهَا كَلَّمَتْهُ أَيْضًا فَلَمْ يُجِبْهَا وَ قُلْنَ مَا رَدَّ عَلَيْكِ قَالَتْ لَمْ يُجِبْنِي قُلْنَ لَا تَدَعِيهِ حَتَّى يَرُدَّ عَلَيْكِ أَوْ تَنْظُرِينَ مَا يَقُولُ فَلَمَّا دَارَ عَلَيْهَا كَلَّمَتْهُ فَقَالَ لَا تُؤْذِينِي فِي عَائِشَةَ فَإِنَّهُ لَمْ يَنْزِلْ عَلَيَّ الْوَحْيُ وَ أَنَا فِي لِحَافِ امْرَأَةٍ مِنْكُنَّ إِلَّا فِي لِحَافِ عَائِشَةَ

قَالَ أَبُو عَبْدِ الرَّحْمٰنِ هٰذَانِ الْحَدِيثَانِ صَحِيحَانِ عَنْ عَبْدَةَ۔

ہوتی کہ جس دن حضرت عائشہ صدیقہ کی باری ہوتی تو وہ تحفے بھیجتے! اور عرض کرتے کہ ہم اس طرح بھلائی کے خواستگار ہیں۔ جیسے آپ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو چاہتے ہیں۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں عرض کیا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے بارے میں۔ تو آپ نے جواب نہ فرمایا۔ جب آپ کی باری کا دن آیا تو پھر کہا لیکن آپ نے پھر کوئی جواب نہ دیا۔ اور تمام بیویوں نے ... حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ آپ نے کیا فرمایا۔ انہوں نے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب ہی نہ دیا۔ بیویوں نے کہا کہ آپ مسلسل کہے جائیں۔ یہاں تک کہ آپ جواب دیں۔ دیکھئے جواب کیا ملتا ہے۔ جب حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے اپنی باری کے دن پھر کہا تو آپ نے ارشاد فرمایا۔ اے ام سلمہ رضی اللہ عنہا۔ مجھے حضرت عائشہ کے متعلق مت ستا۔ کیونکہ تم میں سے کسی بیوی کے بستر میں مجھ پہ وحی نازل نہیں ہوئی ہاں مگر حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے بستر میں نازل ہوئی۔

حضرت امام نسائی فرماتے ہیں کہ جناب حضرت عبدہ کی روایت سے یہ دونوں احادیث درست ہیں۔

۲۰۵ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّاسُ يَتَحَرَّوْنَ بِهَدَايَاهُمْ يَوْمَ عَائِشَةَ يَبْتَغُونَ بِذٰلِكَ مَرْضَاةَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ لوگ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی باری دیکھ کر آپ کو تحفے بھیجتے تھے۔ اور اس سے غرض یہ تھی کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم خوش ہوں۔

نوٹ:۔ کیونکہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے محبت رکھتے تھے۔ تو ان کی باری آنے پر آپ بہت زیادہ خوش ہوتے۔ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی فضیلت کے لیے آپ کے حالات زندگی اور فضائل ملاحظہ

۲۰۶ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ أَوْحَى اللّٰهُ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے۔ کہ حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم

أَنَا مَعَهُ فَقُمْتُ فَأَجَفْتُ الْبَابَ بَيْنِي وَ بَيْنَهُ فَلَمَّا رُفِهَ عَنْهُ قَالَ لِي يَا عَائِشَةُ إِنَّ جِبْرِيلَ يُقْرِئُكِ السَّلَامَ۔

پر اللہ رب العزت نے وحی ارسال فرمائی ہیں آپکے ساتھ تھی ہیں یہ صورت حال دیکھ کر اٹھی اور اپنے اور آپ کے درمیان دروازے کی آڑ کرلی! جب وحی ختم ہو چکی تو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ اے عائشہ! حضرت جبرائیل علیہ السلام آپ کو سلام فرماتے ہیں۔

۳۴۰۷ عَنْ عَائِشَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهَا إِنَّ جِبْرِيلَ يَقْرَأُ عَلَيْكِ السَّلَامَ قَالَتْ وَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهُ تَرَى مَالَا نَرَى۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے۔ کہ حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ سے فرمایا۔ جبرئیل علیہ السلام آپ کو سلام فرماتے ہیں انہوں نے فرمایا۔ ان پر بھی سلام اللہ کی رحمتیں اور برکتیں ہوں۔ آپ انہیں دیکھتے ہیں جنہیں ہم نہیں دیکھ سکتے۔

۳۴۰۸ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَائِشَةُ هٰذَا جِبْرِيلُ وَهُوَ يَقْرَأُ عَلَيْكِ السَّلَامَ مِثْلَهُ سَوَاءً قَالَ أَبُو عَبْدِ الرَّحْمٰنِ هٰذَا الصَّوَابُ وَ الَّذِي قَبْلَهُ خَطَأٌ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے عائشہ یہ جبرئیل ہیں اور آپ کو سلام فرماتے ہیں۔ ویسے ہی جیسے حدیث سابقہ میں گزرا۔
جناب امام نسائی فرماتے ہیں کہ روایت ہٰذا درست ہے اور پہلی خطا۔

## بَابُ الْغَيْرَةِ

## رشک اور جوش کا بیان

۳۴۰۹ عَنْ أَنَسٍ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَ إِحْدَى أُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِينَ فَأَرْسَلَتْ أُخْرَى بِقَصْعَةٍ فِيهَا طَعَامٌ فَضَرَبَتْ يَدَ الرَّسُولِ فَسَقَطَتِ الْقَصْعَةُ فَانْكَسَرَتْ فَأَخَذَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْكِسْرَتَيْنِ فَضَمَّ إِحْدَاهُمَا إِلَى الْأُخْرَى فَجَعَلَ يَجْمَعُ فِيهَا الطَّعَامَ فَيَقُولُ غَارَتْ أُمُّكُمْ كُلُوا فَأَكَلُوا فَأَمْسَكَ حَتّٰى جَاءَتْ بِقَصْعَتِهَا الَّتِي فِي بَيْتِهَا فَدَفَعَ الْقَصْعَةَ الصَّحِيحَةَ إِلَى الرَّسُولِ وَ تَرَكَ الْمَكْسُورَةَ فِي بَيْتِ الَّتِي

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم اپنی ایک زوجہ مطہرہ کے پاس تھے تو آپ کی ایک اور زوجہ نے کھانے کا پیالہ ارسال خدمت فرمایا۔ اس زوجہ نے ناراض ہو کر پیالہ لانے والے کے ہاتھ پر مارا۔ اور وہ پیالہ گر کر ٹوٹ گیا۔ حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے دونوں ٹکڑے لے کر ملائے۔ اور آپ اس میں کھانا جمع فرمانے لگے اور ارشاد فرمایا (سوکن کے کھانا بھیجنے) سے تمہاری والدہ جل گئی اس کو کھاؤ اور آپ تشریف فرما رہے۔ یہاں تک کہ وہ بیوی اپنے گھر سے ثابت پیالہ لے کر حاضر خدمت ہوئیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ پیالہ کھانے والے کو دیا اور ٹوٹا ہوا پیالہ اس

کَسَرَتْهَا۔

بیوی کے گھر میں دیا جس نے اسے توڑا تھا۔

۳۴۱۰ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ اَنَّهَا يَعْنِىْ اَتَتْ بِطَعَامٍ فِىْ صَحْفَةٍ لَهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَصْحَابِهٖ فَجَاءَتْ عَائِشَةُ مُتَّزِرَةً بِكِسَاءٍ وَمَعَهَا فِهْرٌ فَفَلَقَتْ بِهِ الصَّحْفَةَ فَجَمَعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ فِلْقَتَيِ الصَّحْفَةِ وَيَقُوْلُ كُلُوْا غَارَتْ اُمُّكُمْ مَرَّتَيْنِ ثُمَّ اَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَحْفَةَ عَائِشَةَ فَبَعَثَ بِهَا اِلٰى اُمِّ سَلَمَةَ رض وَاَعْطٰى صَحْفَةَ اُمِّ سَلَمَةَ عَائِشَةَ رض۔

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ آپؓ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرامؓ کے لیے ایک پیالہ میں کھانا لے کر حاضر خدمت ہوئیں۔ تو ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا چادر اوڑھے ہوئے آئیں ان کے ہاتھ میں ایک پتھر تھا۔ جس سے انہوں نے پیالے کو توڑ ڈالا۔ حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ دونوں ٹکڑے پیالے کے کر ملائے اور ارشاد فرمایا کھاؤ تمہاری والدہ جوش میں آگئی۔ اور آپؐ نے یہ دو مرتبہ ارشاد فرمایا۔ بعد ازاں حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا ثابت پیالہ لے کر حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے پاس بھجوایا اور حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا ٹوٹا ہوا پیالہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو دے دیا۔

۳۴۱۱ عَنْ عَائِشَةَ رض قَالَتْ مَا رَاَيْتُ صَانِعَةَ طَعَامٍ مِثْلَ صَفِيَّةَ اَهْدَتْ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَاءً فِيْهِ طَعَامٌ فَمَا مَلَكْتُ نَفْسِىْ اَنْ كَسَرْتُهُ فَسَاَلْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ كَفَّارَتِهٖ فَقَالَ اِنَاءٌ كَاِنَاءٍ وَطَعَامٌ كَطَعَامٍ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ میں نے حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کی مثل کھانا تیار کرنے والی کوئی عورت نہیں دیکھی۔ ایک بار انہوں نے حضرت اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو کھانا بھرا برتن ارسال کیا۔ میں برداشت نہ کر سکی۔ لہٰذا میں نے (جل کر) اس کو توڑ ڈالا۔ بعد ازاں میں نے جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ اس کا بدلہ کیا ہے۔ تو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ برتن کا بدلہ ویسا ہی برتن ہے۔ اور کھانا کا بدلہ ویسا ہی کھانا ہے۔

۳۴۱۲ عَنْ عَائِشَةَ تَزْعُمُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَمْكُثُ عِنْدَ زَيْنَبَ بِنْتِ جَحْشٍ فَيَشْرَبُ عِنْدَهَا عَسَلًا فَتَوَاصَيْتُ اَنَا وَحَفْصَةُ اَنَّ اَيَّتَنَا دَخَلَ عَلَيْهَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلْتَقُلْ اِنِّىْ اَجِدُ مِنْكَ رِيْحَ مَغَافِيْرَ اَكَلْتَ مَغَافِيْرَ فَدَخَلَ عَلٰى اِحْدٰهُمَا فَقَالَتْ ذٰلِكَ لَهٗ فَقَالَ لَا بَلْ شَرِبْتُ عَسَلًا عِنْدَ

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم حضرت زینب بنت جحش کے پاس قیام پذیر رہتے اور آپ شہد پیتے ایک دفعہ میں نے اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے مشورہ کیا کہ ہم میں سے جس کے پاس حضور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائیں۔ وہ عرض کرے کہ آپ سے مغافیر پھل کی بو آتی ہے غالباً آپ نے مغافیر کھائی ہیں۔ بعد ازاں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم دونوں میں سے کسی کے پاس تشریف

زَيْنَبَ بِنْتِ جَحْشٍ وَلَنْ اَعُوْدَ لَهٗ فَنَزَلَتْ يَا اَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ اِنْ تَتُوْبَا اِلَى اللّٰهِ لِعَائِشَةَ رض وَحَفْصَةَ وَ اِذْ اَسَرَّ النَّبِيُّ اِلٰى بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ حَدِيْثًا لِقَوْلِهٖ بَلْ شَرِبْتُ عَسَلًا۔

سے گئے۔ تو اس نے یہی کہا آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ نہیں بلکہ میں نے زینب بنت جحش کے پاس سے شہد پیا ہے اور اب کبھی نہیں پیوں گا (کیونکہ دوسروں کو ناگوار گزرنے والی چیز سے آپ کو حقیقی نفرت تھی) تو اس وقت یہ آیت شریفہ نازل ہوئی "یٰاَیُّھَا النَّبِیُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰہُ لَکَ"

اے نبی آپؐ ان چیزوں کو اپنے اوپر کیوں حرام فرماتے ہیں جنہیں اللہ نے آپؐ کے لیے حلال فرمایا یعنی شہد کو۔ اِنْ تَتُوْبَا اِلَی اللّٰہِ اگر تم عائشہ اور حفصہ رضی اللہ عنہما دونوں اللہ کی طرف توبہ کر لو تو بہتر ہے۔ وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِیُّ اِلٰی بَعْضِ اَزْوَاجِہٖ حَدِیْثًا جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی کسی عورت سے ایک بات چھپا کر فرمائی۔

۳۱۱۳ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَتْ لَهٗ اَمَةٌ يَطَاُهَا فَلَمْ تَزَلْ بِهٖ عَائِشَةُ وَحَفْصَةُ حَتّٰى حَرَّمَهَا عَلٰى نَفْسِهٖ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَ جَلَّ يَاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ اِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَةِ

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور انور صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک لونڈی تھی جس سے آپ محبت فرماتے۔ تو حضرت عائشہ صدیقہ اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہما دونوں آپ سے مسلسل عرض کرتی رہیں حتیٰ کہ آپؐ نے اس لونڈی کو اپنے آپ پر حرام فرمایا تب اللہ رب العزت نے یہ آیۂ شریفہ نازل فرمائی۔ "اے نبی! آپ اس کو اپنے آپ پر کیوں حرام کرتے ہیں جو اللہ نے آپؐ پر حلال فرمائی!!" ——— آخر تک

۳۱۱۴ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتِ الْتَمَسْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَدْخَلْتُ يَدِيْ فِيْ شَعْرِهٖ فَقَالَ قَدْ جَاءَكِ شَيْطَانُكِ فَقُلْتُ اَمَا لَكَ شَيْطَانٌ فَقَالَ بَلٰى وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَعَانَنِيْ عَلَيْهِ فَاَسْلَمَ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے۔ کہ ایک رات میں نے جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وسلم کو تلاش کیا تو میں نے اپنا ہاتھ ان کے بالوں میں ڈالا آپ نے پوچھا کیا تمہارے پاس تمہارا شیطان آیا! میں نے عرض کیا کہ آپ کے لیے شیطان نہیں ہے، فرمایا کیوں نہیں۔ میرے لیے بھی شیطان ہے مگر اللہ تعالیٰ نے اس کے مقابلے میں میری امداد فرمائی حتیٰ کہ وہ میرا تابعدار بن گیا۔

نوٹ: یعنی شیطان کچھ نہیں کر سکتا۔ اس کا زور مجھ پر نہیں۔ اور باقی لوگوں پر اس کا زور چلتا ہے۔

۳۱۱۵ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ فَقَدْتُ

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے

رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَظَنَنْتُ اَنَّهُ ذَهَبَ اِلٰى بَعْضِ نِسَآئِهٖ فَتَجَسَّسْتُهُ فَاِذَا هُوَ رَاكِعٌ اَوْ سَاجِدٌ يَقُوْلُ سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ فَقَالَتْ بِاَبِيْ اَنْتَ وَاُمِّيْ اِنَّكَ لَفِيْ شَانٍ وَاِنِّيْ لَفِيْ شَانٍ اٰخَرَ۔

مروی ہے۔ کہ میں نے ایک رات حضور سرور کونین صلے اللہ علیہ وسلم کو نہ دیکھا تو میں نے خیال کیا کہ آپ کسی اور بیوی کے پاس تشریف لے گئے ہیں۔ میں نے آپ کو تلاش کیا تو آپ رکوع میں تھے۔ یا سجدے میں فرما رہے تھے۔ اے اللہ تو پاک ہے۔ میں تیری تعریف کرتا ہوں۔ تیرے سوا معبود کوئی نہیں۔ میں نے کہا میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں آپ دوسرے کاموں میں مشغول ہیں۔

اور میں اپنے خیالات میں مشغول ہوں۔

نوٹ: یعنی مجھے تو شک ہوا کہ آپ دوسری بیوی کے پاس تشریف لے گئے حالانکہ آپ عبادت میں معروف ہیں

2215 عَنْ عَائِشَةَ قَالَتِ افْتَقَدْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَظَنَنْتُ اَنَّهُ ذَهَبَ اِلٰى بَعْضِ نِسَائِهٖ فَتَجَسَّسْتُ ثُمَّ رَجَعْتُ فَاِذَا هُوَ رَاكِعٌ اَوْ سَاجِدٌ يَقُوْلُ سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ فَقُلْتُ بِاَبِيْ اَنْتَ وَاُمِّيْ اِنَّكَ لَفِيْ شَانٍ وَاِنِّيْ لَفِيْ شَانٍ اٰخَرَ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ ایک رات میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ پایا تو مجھ کو گمان ہوا کہ آپ کسی دوسری زوجہ کے پاس تشریف لے گئے ہیں میں نے تلاش کیا۔ پھر میں واپس آئی تو میں نے دیکھا کہ آپ سجدے یا رکوع میں ہیں اور ارشاد فرما رہے ہیں "اے پروردگار تو پاک ہے اور تیری حمد کی گئی ہے۔ تیرے سوا کوئی معبود برحق نہیں" میں نے عرض کیا۔ میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں۔ آپ اپنا کام کر رہے ہیں اور میں اپنا کام کر رہی ہوں۔

2216 عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ قَيْسٍ يَقُوْلُ سَمِعْتُ عَائِشَةَ تَقُوْلُ اَلَا اُحَدِّثُكُمْ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَنِّيْ قُلْنَا بَلٰى قَالَتْ لَمَّا كَانَتْ لَيْلَتِيَ انْقَلَبَ فَوَضَعَ نَعْلَيْهِ عِنْدَ رِجْلَيْهِ وَوَضَعَ رِدَاءَهُ وَبَسَطَ اِزَارَهُ عَلٰى فِرَاشِهٖ وَلَمْ يَلْبَثْ اِلَّا رَيْثَمَا ظَنَّ اَنِّيْ قَدْ رَقَدْتُ ثُمَّ انْتَعَلَ رُوَيْدًا وَاَخَذَ رِدَاءَهُ رُوَيْدًا ثُمَّ فَتَحَ الْبَابَ رُوَيْدًا وَخَرَجَ وَاَجَافَهُ رُوَيْدًا وَجَعَلْتُ دِرْعِيْ فِيْ رَاْسِيْ فَاخْتَمَرْتُ وَتَقَنَّعْتُ اِزَارِيْ وَانْطَلَقْتُ فِيْ اَثَرِهٖ حَتّٰى جَاءَ الْبَقِيْعَ فَرَفَعَ يَدَيْهِ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ وَاَطَالَ الْقِيَامَ ثُمَّ

سیدنا حضرت محمد بن قیس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ میں نے ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے سنا۔ آپ نے فرمایا کہ میں نہیں حضور سرور کونین صلے اللہ علیہ وسلم کا حال اور اپنا حال بیان کرتی ہوں۔ ہم نے عرض کیا۔ کیوں نہیں ضرور بیان کیجئے! آپ نے بتایا کہ میری ایک رات کی باری میں حضور انور صلے اللہ علیہ وسلم نے کروٹ لی۔ اور آپ نے اپنی جوتیاں اپنے پاؤں مبارک کے نزدیک رکھیں۔ آپ نے اپنی چادر بچھائی اور اپنا تہبند بچھونے پر پھیلایا۔ پھر آپ اتنی دیر قیام پذیر رہے کہ آپ نے خیال کیا کہ میں سو گئی۔ اس کے بعد آپ نے چپکے سے جوتیاں پہنیں۔ اور پھر آہستگی سے چادر لی۔ اور آہستہ سے دروازہ کھولا اور آپ باہر نکلے۔ بعد ازاں آپ نے آہستہ سے دروازہ بند کر لیا۔ میں نے بھی جلدی سے اوڑھنی

اَنْحَرَفَ وَ اَنْحَرَفْتُ فَاَسْرَعَ فَاَسْرَعْتُ
فَهَرْوَلَ فَهَرْوَلْتُ فَاَحْضَرَ فَاَحْضَرْتُ
وَ سَبَقْتُهُ فَدَخَلْتُ وَلَيْسَ اِلَّا اَنِ
اضْطَجَعْتُ فَدَخَلَ فَقَالَ مَا لَكِ
يَا عَائِشُ رَابِيَةً قَالَ سُلَيْمَانُ حَسِبْتُهُ
قَالَ حَشْيَا قَالَ لَتُخْبِرِنِّيْ اَوْلَيُخْبِرَنِّيْ
اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللهِ
بِاَبِيْ اَنْتَ وَ اُمِّيْ فَاَخْبَرْتُهُ الْخَبَرَ
قَالَ اَنْتِ السَّوَادُ الَّذِيْ رَاَيْتُ اَمَامِيْ
قُلْتُ نَعَمْ قَالَتْ فَلَهَزَنِيْ لَهْزَةً
فِيْ صَدْرِيْ اَوْجَعَتْنِيْ قَالَ اَظَنَنْتِ
اَنْ يَحِيْفَ اللهُ عَلَيْكِ وَ رَسُوْلُهُ
قَالَتْ مَهْمَا يَكْتُمِ النَّاسُ فَقَدْ
عَلِمَهُ اللهُ عَزَّ وَجَلَّ قَالَ نَعَمْ
قَالَ فَاِنَّ جِبْرِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ
اَتَانِيْ حِيْنَ رَاَيْتِ وَلَمْ يَكُنْ
يَدْخُلُ عَلَيْكِ وَ قَدْ وَضَعْتِ
ثِيَابَكِ فَنَادَانِيْ وَ اَخْفَا مِنْكِ
فَاَجَبْتُهُ وَ اَخْفَيْتُهُ مِنْكِ وَ
ظَنَنْتُ اَنَّكِ قَدْ رَقَدْتِ
فَكَرِهْتُ اَنْ اُوْقِظَكِ وَخَشِيْتُ
اَنْ تَسْتَوْحِشِيْ فَاَمَرَنِيْ
اَنْ اٰتِيَ اَهْلَ
الْبَقِيْعِ فَاَسْتَغْفِرُ
لَهُمْ۔

اُنہوں نے سر پر ڈالی، اور ازار پہنی اور آپ کے پیچھے پیچھے چلی۔ یہاں تک کہ آپ بقیع میں تشریف لائے اور تین دفعہ ہاتھ اٹھائے اور دیر تک کھڑے رہے پھر آپ لوٹے اور میں بھی لوٹی۔ آپ تیز چلے اور میں بھی تیز چلی۔ آپ لپکنے لگے اور میں بھی لپکی۔ آپ دوڑنے لگے اور میں بھی دوڑی۔ میں آگے نکل کر گھر کے اندر آئی اور لیٹی تھی کہ آپ تشریف لائے! آپ نے پوچھا اے عائشہ! تمہیں کیا ہوا؟ تمہارا پیٹ پھولا ہوا ہے سانس چڑھ رہا ہے۔ آپ نے فرمایا۔ بتاؤ ورنہ مجھے خداوند کریم بتا دے گا! جو لطیف اور خبیر ہے۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں بعد ازاں میں نے سب حال عرض کیا۔ آپ نے فرمایا! یہ آپ ہی تھیں۔ میں سوچ رہا تھا کہ میرے سامنے سے کون گزر رہا ہے۔ میں نے عرض کیا ہاں میں ہی تھی! یہ سن کر آپ نے میرے سینے میں مکّہ مارا کہ مجھے درد ہو گیا۔ اور پوچھا کیا تو نے یہ سمجھا کہ اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم آپ پر ظلم کریں گے! (کہ میں تیری باری میں دوسری بیوی کے پاس جاؤں گا!) میں نے عرض کیا کہ لوگ کہاں تک چھپائیں گے اللہ رب العزت نے آپ کو بتلا دیا۔ آپ نے فرمایا۔ ہاں جناب جبرئیل میرے پاس تشریف لائے۔ اور تمہارے پاس نہ آ سکے کیونکہ تو نے کپڑے اتار رکھے تھے! بعد ازاں مجھے چپکے سے پکارا اور میں تجھ سے چھپ کر گیا کیونکہ میرا خیال تھا کہ آپ آرام فرما رہی ہیں۔ اور مجھے آپ کو جگانا ناگوار گزرا۔ میں اس لیے ڈرا کہ تمہیں وحشت نہ ہو۔ اور تو اکیلی نہ رہو۔ بعد ازاں مجھے حضرت جبرئیل نے کہا کہ میں بقیع میں جاؤں اور وہاں مدفون لوگوں کے لیے دعا کروں! فاتحہ!!

۲۳۱۸ عَنْ اَنَّهُ سَمِعَ مُحَمَّدَ بْنَ قَيْسِ بْنِ مَخْرَمَةَ يَقُولُ سَمِعْتُ عَائِشَةَ تُحَدِّثُ قَالَتْ اَلَا اُحَدِّثُكُمْ عَنِّي وَعَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْنَا بَلٰى قَالَتْ لَمَّا كَانَتْ لَيْلَتِي الَّتِي هُوَ عِنْدِي تَعْنِي النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ انْقَلَبَ فَوَضَعَ نَعْلَيْهِ عِنْدَ رِجْلَيْهِ وَوَضَعَ رِدَاءَهُ وَبَسَطَ طَرَفَ إِزَارِهِ عَلٰى فِرَاشِهِ فَلَمْ يَلْبَثْ إِلَّا رَيْثَمَا ظَنَّ أَنِّي قَدْ رَقَدْتُ ثُمَّ انْتَعَلَ رُوَيْدًا وَاَخَذَ رِدَاءَهُ رُوَيْدًا ثُمَّ فَتَحَ الْبَابَ رُوَيْدًا وَخَرَجَ وَاَجَافَهُ رُوَيْدًا وَجَعَلْتُ دِرْعِي فِي رَأْسِي وَاخْتَمَرْتُ وَتَقَنَّعْتُ إِزَارِي فَانْطَلَقْتُ فِي إِثْرِهِ حَتّٰى جَاءَ الْبَقِيعَ فَرَفَعَ يَدَيْهِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ وَاَطَالَ الْقِيَامَ ثُمَّ انْحَرَفَ فَانْحَرَفْتُ فَاَسْرَعَ فَاَسْرَعْتُ فَهَرْوَلَ فَهَرْوَلْتُ فَاَحْضَرَ فَاَحْضَرْتُ وَسَبَقْتُهُ فَدَخَلْتُ فَلَيْسَ إِلَّا أَنِ اضْطَجَعْتُ فَدَخَلَ فَقَالَ مَا لَكِ يَا عَائِشَةُ حَشْيَا رَابِيَةً قَالَتْ لَا قَالَ لَتُخْبِرِنِّي أَوْ لَيُخْبِرَنِّي اللَّطِيفُ الْخَبِيرُ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ بِأَبِي أَنْتَ وَأُمِّي فَاَخْبَرْتُهُ الْخَبَرَ قَالَ فَاَنْتِ السَّوَادُ الَّذِي رَاَيْتُهُ اَمَامِي قَالَتْ نَعَمْ قَالَتْ فَلَهَدَنِي فِي صَدْرِي لَهْدَةً اَوْجَعَتْنِي ثُمَّ قَالَ اَظَنَنْتِ اَنْ يَحِيفَ اللّٰهُ عَلَيْكِ وَرَسُولُهُ قَالَتْ مَهْمَا يَكْتُمُ النَّاسُ فَقَدْ عَلِمَهُ اللّٰهُ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَاِنَّ جِبْرِيلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ اَتَانِي حِينَ رَاَيْتِ لَمْ يَكُنْ يَدْخُلُ عَلَيْكِ وَقَدْ وَضَعْتِ ثِيَابَكِ فَنَادَانِي فَاَخْفٰى مِنْكِ فَاَجَبْتُهُ فَاَخْفَيْتُ مِنْكِ فَظَنَنْتُ اَنْ قَدْ رَقَدْتِ وَخَشِيتُ اَنْ تَسْتَوْحِشِي فَاَمَرَنِي اَنْ اٰتِيَ اَهْلَ الْبَقِيعِ فَاَسْتَغْفِرَ لَهُمْ رَوَاهُ عَاصِمٌ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَامِرٍ عَنْ عَائِشَةَ عَلٰى غَيْرِ هٰذَا اللَّفْظِ۔

ترجمہ وہی جواد پر گزرا۔
اتنا فرق ہے کہ جب آپ نے فرمایا۔ اے عائشہ تجھے کیا ہوا تیری سانس چڑھی ہوئی ہے۔ پیٹ پھولا ہوا ہے تو میں نے کہا کچھ نہیں! آپ نے فرمایا بتاتی ہے تو بتا نہیں تو اللہ جو لطیف و خبیر ہے مجھے بتا دے گا۔

۲۳۱۹ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ فَقَدْتُهُ مِنَ اللَّيْلِ وَسَاقَ الْحَدِيثَ۔

۲۳۱۹ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ فَقَدْتُهُ مِنَ اللَّيْلِ وَسَاقَ الْحَدِيثَ۔

ترجمہ وہی جواد پر گزرا

# كِتَابُ الزِّيْنَةِ

## آرائش وزیبائش کے متعلق کتاب

### مِنَ السُّنَنِ الْفِطْرَةِ

### پیدائشی، دائمی اور فطرتی طریقے

۵۰۴۵ عَنْ عَائِشَةَ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ عَشَرَةٌ مِنَ الْفِطْرَةِ قَصُّ الشَّارِبِ وَقَصُّ الْأَظْفَارِ وَغَسْلُ الْبَرَاجِمِ وَإِعْفَاءُ اللِّحْيَةِ وَالسِّوَاكُ وَالْاِسْتِنْشَاقُ وَنَتْفُ الْإِبْطِ وَحَلْقُ الْعَانَةِ وَانْتِقَاصُ الْمَاءِ قَالَ مُصْعَبُ بْنُ شَيْبَةَ وَنَسِيتُ الْعَاشِرَةَ إِلَّا أَنْ تَكُونَ الْمَضْمَضَةُ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ دس باتیں فطرت سے ہیں۔ مونچھیں کترانا۔ ناخن تراشنا۔ جوڑوں کو دھونا۔ داڑھی بڑھانا۔ مسواک کرنا۔ ناک میں پانی ڈالنا۔ بغل کے بال منڈوانا۔ زیرناف بالوں کو مونڈنا۔ پیشاب کے بعد پانی سے استنجا کرنا۔ مصعب بن شیبہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں دسویں بات بھول گیا ہوں غالباً وہ کلی کرنا ہے۔

۵۰۴۶ عَنْ سُلَيْمَانَ التَّيْمِيِّ قَالَ سَمِعْتُ طَلْقًا يَذْكُرُ عَشَرَةً مِنَ الْفِطْرَةِ السِّوَاكُ وَقَصُّ الشَّارِبِ وَتَقْلِيمُ الْأَظْفَارِ وَغَسْلُ الْبَرَاجِمِ وَحَلْقُ الْعَانَةِ وَالْاِسْتِنْشَاقُ وَأَنَا شَكَكْتُ فِي الْمَضْمَضَةِ۔

حضرت سلیمان تیمی رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ طلق دس باتوں کو فطری طریقے قرار دیتے تھے۔ مسواک کرنا مونچھیں کتروانا ناخن اترانا۔ جوڑوں کو دھونا۔ زیرِ ناف بالوں کو مونڈنا ناک میں پانی ڈالنا اور مجھے شک ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے کلی کرنا بھی ارشاد فرمایا۔

۵۰۴۷ عَنْ أَبِي بِشْرٍ عَنْ طَلْقِ بْنِ حَبِيبٍ قَالَ عَشَرَةٌ مِنَ السُّنَّةِ السِّوَاكُ وَقَصُّ الشَّارِبِ وَالْمَضْمَضَةُ وَالْاِسْتِنْشَاقُ وَتَوْفِيرُ اللِّحْيَةِ وَقَصُّ الْأَظْفَارِ وَنَتْفُ الْإِبْطِ وَالْخِتَانُ وَحَلْقُ الْعَانَةِ وَغَسْلُ الدُّبُرِ۔

سیدنا حضرت ابو بشر رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ (آپ کا نام گرامی جعفر بن ایاس ہے) آپ نے حضرت طلق بن حبیب رضی اللہ عنہ کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ دس باتیں سنت ہیں۔ مسواک کرنا مونچھیں کترانا، کلی کرنا، ناک میں پانی ڈالنا داڑھی بڑھانا، ناخن کترانا۔ بغل کے بال اکھیڑنا۔ ختنہ کرانا زیرناف بال مونڈنا۔ شرمگاہ کو دھونا۔

امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ سلیمان تیمی اور جعفر بن ایاس کی روایت درست ہے۔ مصعب بن شیبہ کی روایت سے وہ منکر الحدیث ہے۔

۵۰۴۸ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ خَمْسٌ مِّنَ الْفِطْرَةِ اَلْخِتَانُ وَحَلْقُ الْعَانَةِ وَنَتْفُ الضَّبْعِ وَتَقْلِیْمُ الظُّفْرِ وَالتَّقْصِیْرُ الشَّارِبِ۔

سیدنا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ پانچ سنت قدیمی اور فطرتی ہیں ختنہ کرانا، زیر ناف بال مونڈنا، بغل کے بال اکھیڑنا، ناخن کاٹنا، مونچھیں کتروانا۔ امام مالک نے حدیث ہذا کو موقوف قرار دیا جیسے کہ آگے آتی ہے۔

۵۰۴۹ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ خَمْسٌ مِّنَ الْفِطْرَةِ تَقْلِیْمُ الْاَظْفَارِ وَقَصُّ الشَّارِبِ وَنَتْفُ الْاِبِطِ وَحَلْقُ الْعَانَةِ وَالْخِتَانُ

سیدنا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ پانچ باتیں پرانی اور فطرتی ہیں۔ ناخن کاٹنا، مونچھیں کتروانا، بغل کے بال اکھیڑنا، زیر ناف بالوں کو مونڈنا اور ختنہ کرانا۔

## اِحْفَاءُ الشَّارِبِ

## مونچھیں کتروانا

۵۰۵۰ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَحْفُوا الشَّوَارِبَ وَاَعْفُوا اللِّحٰی

سیدنا حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ مونچھوں کو کترواؤ اور داڑھیاں بڑھاؤ۔

۵۰۵۱ عَنِ ابْنِ عُمَرَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَعْفُوا اللِّحٰی وَاَحْفُوا الشَّوَارِبَ۔

سیدنا حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ مونچھوں کو کترواؤ اور داڑھیاں بڑھاؤ۔

۵۰۵۲ عَنْ زَیْدِ بْنِ اَرْقَمَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ مَنْ لَّمْ یَاْخُذْ شَارِبَهٗ فَلَیْسَ مِنَّا۔

سیدنا حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ میں نے حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا۔ جو شخص مونچھیں نہ کتروائے بلکہ ہونٹوں سے بڑھائے وہ ہم میں سے نہیں۔

نوٹ:۔ یعنی مسلمانوں کی وضع پر نہیں۔

## اَلرُّخْصَةُ فِیْ حَلْقِ الرَّاْسِ

## سر منڈوانے کی اجازت

۵۰۵۳ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ رَاٰی صَبِیًّا حُلِقَ بَعْضُ رَاْسِهٖ وَتُرِكَ بَعْضٌ فَنَهٰی عَنْ ذٰلِكَ وَقَالَ احْلِقُوْهُ كُلَّهٗ اَوِ

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک لڑکے کو دیکھا جس کے سر کا بعض حصہ منڈا ہوا تھا اور بعض نہیں منڈا ہوا تھا۔ حضور انور

## اَلتَّیَامُنُ فِی التَّرَجُّلِ

## کنگھی پہلے دائیں طرف سے کرنا

۵۰۶۴ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُحِبُّ التَّيَامُنَ يَاخُذُ بِيَمِيْنِهٖ وَيُعْطِيْ بِيَمِيْنِهٖ وَيُحِبُّ التَّيَمُّنَ فِيْ جَمِيْعِ اُمُوْرِهٖ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے۔ کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم دائیں طرف سے شروع کرنے کو پسند فرماتے تھے۔ آپ دائیں ہاتھ سے لیتے اور دائیں ہاتھ سے ہی عنایت فرماتے اور آپ ہر حال میں دائیں طرف کو پسند فرماتے۔

## اِتِّخَاذُ الشَّعْرِ۔

## سر کے بال بڑھانا

۵۰۶۵ عَنِ الْبَرَآءِ قَالَ مَا رَاَيْتُ اَحَدًا اَحْسَنَ فِيْ حُلَّةٍ حَمْرَآءَ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجُمَّتُهٗ تَضْرِبُ مَنْكِبَيْهِ۔

سیدنا حضرت براء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑھ کر کسی شخص کو حسین و جمیل نہیں دیکھا۔ خصوصاً جب آپ سرخ لباس زیب تن فرماتے، اور آپ کے بال مبارک کندھوں تک ہوتے۔

۵۰۶۶ عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ شَعْرُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى اَنْصَافِ اُذُنَيْهِ۔

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بال کانوں کے نصف تک تھے۔

۵۰۶۷ عَنِ الْبَرَآءِ قَالَ مَا رَاَيْتُ رَجُلًا اَحْسَنَ فِيْ حُلَّةٍ حَمْرَآءَ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَرَاَيْتُ لَهٗ لِمَّتَهٗ تَضْرِبُ قَرِيْبًا مِّنْ مَنْكِبَيْهِ۔

سیدنا حضرت براء رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ میں نے کسی شخص کو اتنا حسین جمیل نہیں دیکھا جس قدر میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا آپ کے بال مبارک کندھوں کے نزدیک تھے۔

۵۰۶۸ عَنْ هُبَيْرَةَ بْنِ يَرِيْمٍ قَالَ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ عَلٰى قِرَاءَةِ مَنْ تَاْمُرُوْنِيْ اَقْرَاُ لَقَدْ قَرَاْتُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِضْعًا وَّسَبْعِيْنَ سُوْرَةً وَّاِنَّ زَيْدًا لَصَاحِبُ ذُؤَابَتَيْنِ يَلْعَبُ مَعَ الصِّبْيَانِ۔

سیدنا حضرت ہبیرہ بن یریم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا، تم کس شخص کی قرأت کے مطابق کہتے ہو کہ میں قرآن مجید تلاوت کروں؟ میں نے حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم سے ستر سے زائد سورتیں پڑھی تھیں۔ جب کہ حضرت زید بن حارث رضی اللہ عنہ کے سر پر دو چوٹیاں تھیں اور آپ بچوں کے ساتھ کھیلتے تھے۔

نوٹ:۔ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ بچے تھے۔ اور حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا مقصد یہ ہے کہ میں بلحاظ صحبت حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے سب سے زیادہ قریب ہوں۔

۵۰۰۰ عَنْ اَبِیْ وَائِلٍ قَالَ خَطَبَنَا ابْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ کَیْفَ تَاْمُرُوْنِیْ اَقْرَاءُ عَلٰی قِرَاءَةِ زَیْدِ ابْنِ ثَابِتٍ بَعْدَمَا قَرَاْتُ فِیْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِضْعًا وَسَبْعِیْنَ سُوْرَةً وَاِنَّ زَیْدًا مَعَ الْغِلْمَانِ لَهُ ذُوَابَتَانِ۔

سیدنا حضرت ابو وائل رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے ہمیں خطبہ سنایا۔ اور فرمایا کہ کیا تم مجھے حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کی قرأت پر قرآن مجید پڑھنے کا حکم دیتے ہو حالانکہ میں حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے ستر سے زائد سورتیں سن چکا ہوں۔ اس وقت حضرت زید رضی اللہ عنہ لڑکوں کے ہمراہ پھرتے تھے اور آپ کے سر پر دو چوٹیاں تھیں۔

۵۰۰۱ عَنْ زِیَادِ بْنِ الْحُصَیْنِ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ لَمَّا قَدِمَ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِالْمَدِیْنَةِ قَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اُدْنُ مِنِّیْ فَدَنَا مِنْهُ فَوَضَعَ یَدَهٗ عَلٰی ذُوَابَتِهٖ ثُمَّ اَجْرٰی یَدَهٗ وَسَمَّتَ عَلَیْهِ وَدَعَا لَهٗ۔

سیدنا حضرت زیاد رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ آپ نے اپنے والد ماجد سے سنا کہ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں مدینہ منورہ میں حاضر ہوئے تو آپ نے فرمایا۔ اے علی میرے نزدیک آئیے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوگئے۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کے گیسوؤں کی ایک لٹ پر دست مبارک رکھا۔ پھر ہاتھ پھیر کر اللہ کا نام لیا۔ اور حضرت علی کیلئے دعا فرمائی۔

## تَطْوِیْلُ الْجُمَّةِ

## بالوں کو لمبا کرنا

۵۰۰۱ عَنْ وَائِلِ بْنِ حُجْرٍ قَالَ اَتَیْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَلِیْ جُمَّةٌ قَالَ ذُبَابٌ وَظَنَنْتُ اَنَّهٗ یَعْنِیْنِیْ فَانْطَلَقْتُ فَاَخَذْتُ مِنْ شَعْرِیْ فَقَالَ اِنِّیْ لَمْ اَعْنِكَ وَهٰذَا اَحْسَنُ۔

سیدنا حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ میں حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا۔ اور میرے سر پر لمبے بال تھے۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ نحوست ہے۔ میں نے خیال کیا کہ آپ مجھے ارشاد فرما رہے ہیں۔ میں نے جا کر بال چھوٹے کرائے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا۔ میں نے تمہیں نہیں کہا تھا۔ لیکن تم نے یہ بہت اچھا کیا۔

## عَقْدُ اللِّحْیَةِ

## داڑھی چھوٹی کرنا

۵۰۰۲ عَنْ رُوَیْفِعِ بْنِ ثَابِتٍ یَقُوْلُ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ یَا رُوَیْفِعُ لَعَلَّ الْحَیٰوةَ سَتَطُوْلُ بِكَ بَعْدِیْ فَاَخْبِرِ النَّاسَ اَنَّهٗ مَنْ عَقَدَ لِحْیَتَهٗ اَوْ تَقَلَّدَ وَتَرًا اَوِ اسْتَنْجٰی بِرَجِیْعِ دَابَّةٍ اَوْ عَظْمٍ فَاِنَّ مُحَمَّدًا بَرِیْءٌ مِنْهُ۔

جناب حضرت رویفع رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا۔ اے رویفع شاید تمہاری زندگی بہت لمبی ہو۔ تم میرے بعد لوگوں سے کہہ دینا جس شخص نے ڈاڑھی کو (موڑ کر اور گرہ دے کر یا کسی اوزار سے) چھوٹا کیا گھوڑے کے گلے میں (نظر سے بچنے کے لیے) قلادہ ڈالا اور جانور کی لید یا ہڈی سے استنجا کیا تو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اس سے بری الذمہ ہیں۔

## اَلنَّهْیُ عَنْ نَتْفِ الشَّیْبِ !

## سفید بال اکھیڑنے کی ممانعت

۵۰۷۳ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَیْبٍ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ جَدِّهٖ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنْ نَتْفِ الشَّیْبِ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے سفید بال اکھیڑنے سے منع فرمایا۔

## اَلْاِذْنُ بِالْخِضَابِ

## خضاب کرنے کی اجازت

۵۰۷۴ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَلْیَهُوْدُ وَالنَّصَارٰى لَا تَصْبِغُ فَخَالِفُوْهُمْ۔

سیدنا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا یہود و نصاریٰ خضاب نہیں لگاتے تو تم ان کے خلاف کرو۔

نوٹ: اس لیے کہ اچھی بات پر عمل کرنے کے لیے کفار کی مخالفت کرنا افضل اور بہتر ہے۔ مسلمان کو ہمیشہ اس اصول کے مطابق عمل پیرا ہونا چاہیئے اگر جو بات بہتر اور حکمت کے مطابق ہو اسے اختیار کرے۔ اور اگر وہ بات کافروں کے خلاف ہو تو زیادہ بہتر ہے۔

۵۰۷۵ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ مِثْلَهٗ۔

ترجمہ حسب سابق۔

۵۰۷۶ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْیَهُوْدَ وَالنَّصَارٰى لَا تَصْبِغُ فَخَالِفُوْا عَلَیْهِمْ فَاصْبِغُوْا۔

سیدنا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ یہود و نصاریٰ خضاب نہیں لگاتے تو تم ان کے خلاف کرو۔

۵۰۷۷ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ الْیَهُوْدَ وَالنَّصَارٰى لَا تَصْبِغُ فَخَالِفُوْهُمْ۔

سیدنا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا یہود و نصاریٰ خضاب نہیں لگاتے تو تم ان کے خلاف کرو۔

۵۰۷۸ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ غَیِّرُوا الشَّیْبَ وَلَا تَشَبَّهُوْا بِالْیَهُوْدِ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما راوی ہیں کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ خضاب سے بڑھاپے کا رنگ بدلو اور یہود کی مشابہت نہ کرو۔ (وہ خضاب نہیں لگاتے)

۵۰۷۹ عَنِ الزُّبَیْرِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ غَیِّرُوا الشَّیْبَ وَلَا تَشَبَّهُوْا بِالْیَهُوْدِ۔

سیدنا حضرت زبیر رضی اللہ عنہ سے بھی ایسی ہی روایت ہے (امام نسائی رح نے فرمایا۔ کہ دونوں روایات محفوظ نہیں ہیں)

## اَلنَّھْیُ عَنِ الْخِضَابِ بِالسَّوَادِ

## سیاہ خضاب لگانا ممنوع ہے

۵۰۸۰ عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ رَفَعَهُ اَنَّهُ قَالَ قَوْمٌ يَخْضِبُوْنَ بِهٰذَا السَّوَادِ اٰخِرَ الزَّمَانِ كَحَوَاصِلِ الْحَمَامِ لَا يَرِيْحُوْنَ رَائِحَةَ الْجَنَّةِ۔

سیدنا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مرفوعاً مروی ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا آخری دور میں ایک قوم ہوگی جو سیاہ خضاب لگائیں گے۔ کبوتروں کے پوٹوں کی طرح اور وہ لوگ جنت کی خوشبو بھی نہ سونگھیں گے۔

۵۰۸۱ عَنْ جَابِرٍ قَالَ اُتِيَ بِاَبِيْ قُحَافَةَ يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ وَرَاْسُهُ وَلِحْيَتُهُ كَالثَّغَامَةِ بَيَاضًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَيِّرُوْا هٰذَا بِشَيْءٍ وَاجْتَنِبُوا السَّوَادَ۔

سیدنا حضرت جابر رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ فتح مکہ کے دن لوگ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے والد) حضرت ابوقحافہ کو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں لائے اور آپ کے سر کے بال اور داڑھی مبارک کے بال ثغامہ ایک سفید گھاس کے پھلوں اور پھولوں کی طرح دکھائی دیتے تھے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اس رنگ کو کسی دوسرے رنگ سے تبدیل کرو تاہم سیاہی سے پرہیز کرو۔

## اَلْخِضَابُ بِالْحِنَّاءِ وَالْكَتَمِ

## مہندی اور وسمے کا خضاب

۵۰۸۲ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَفْضَلُ مَا غَيَّرْتُمْ بِهِ الشَّمَطَ الْحِنَّاءُ وَالْكَتَمُ۔

سیدنا حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تمام اشیاء سے بہترین چیز جن سے تم بڑھاپے کا رنگ بدلتے ہو مہندی اور وسمہ ہے۔

**نوٹ:** اگر ان دونوں کو ملا کر رنگ سیاہ ہو جائے تو وہ ممنوع ہے، لہٰذا انہیں الگ الگ استعمال کرنا چاہیئے۔

۵۰۸۳ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَحْسَنَ مَا غَيَّرْتُمْ بِهِ الشَّيْبَ الْحِنَّاءُ وَالْكَتَمُ۔

سیدنا حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تمام اشیاء سے بہترین چیز جن سے تم بڑھاپے کا رنگ بدلتے ہو مہندی اور وسمہ ہے۔

۵۰۸۴ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ اَحْسَنَ مَا غَيَّرْتُمْ بِهِ الشَّيْبَ الْحِنَّاءُ وَالْكَتَمُ۔

سیدنا حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمام اشیاء سے بہترین چیز جن سے تم بڑھاپے کا رنگ بدلتے ہو مہندی اور وسمہ ہے۔

۵۰۸۵ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَحْسَنَ مَا غَيَّرْتُمْ بِهِ الشَّيْبَ الْحِنَّاءُ وَالْكَتَمُ۔

سیدنا حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمام اشیاء سے بہترین چیز جن سے تم بڑھاپے کا رنگ بدلتے ہو مہندی اور وسمہ ہے۔

۵۰۸۶ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ بُرَيْدَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَحْسَنَ مَا غَيَّرْتُمْ بِهِ

سیدنا حضرت عبداللہ بن بریدہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمام اشیاء سے بہترین چیز جن سے تم

الشَّيْبَ الْحِنَّاءُ وَالْكَتَمُ۔

...... بڑھاپے کا رنگ بدلتے ہو مہندی اور وسمہ ہے۔

۵۰۸۷ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بُرَيْدَةَ اَنَّهُ بَلَغَهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَحْسَنُ مَا غَيَّرْتُمْ بِهِ الشَّيْبَ الْحِنَّاءُ وَالْكَتَمُ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن بریدہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تمام اشیاء سے بہتر چیز جس سے تم بڑھاپے کا رنگ بدلتے ہو مہندی اور وسمہ ہے۔

۵۰۸۸ عَنْ اَبِیْ رِمْثَةَ قَالَ اَتَيْتُ اَنَا وَاَبِی النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَانَ لَطَخَ لِحْيَتَهُ بِالْحِنَّاءِ۔

سیدنا حضرت ابو رمثہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ میں اور میرے والد (ہم دونوں) حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے۔ اور حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی داڑھی میں مہندی لگائی ہوئی تھی۔

۵۰۸۹ عَنْ اَبِیْ رِمْثَةَ قَالَ اَتَيْتُ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَرَاَيْتُهُ قَدْ لَطَخَ لِحْيَتَهُ بِالصُّفْرَةِ۔

سیدنا حضرت ابو رمثہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ میں حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا۔ اور میں نے آپ کی داڑھی مبارک کو زرد دیکھا۔

## اَلْخِضَابُ بِالصُّفْرَةِ ؛

## زردی سے خضاب لگانے کا بیان

۵۰۹۰ عَنْ زَيْدِ بْنِ اَسْلَمَ قَالَ رَاَيْتُ ابْنَ عُمَرَ يُصَفِّرُ لِحْيَتَهُ بِالْخَلُوْقِ فَقُلْتُ يَا اَبَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اِنَّكَ تُصَفِّرُ لِحْيَتَكَ بِالْخَلُوْقِ قَالَ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَفِّرُ بِهَا لِحْيَتَهُ وَلَمْ يَكُنْ شَیْءٌ مِّنَ الصَّبْغِ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِنْهَا وَلَقَدْ كَانَ يَصْبُغُ بِهَا ثِيَابَهُ كُلَّهَا حَتّٰى عِمَامَتَهُ۔

سیدنا حضرت زید بن اسلم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو دیکھا کہ آپ اپنی داڑھی خوشبو سے رنگتے تھے۔ میں نے پوچھا اے ابو عبدالرحمان آپ اپنی داڑھی مبارک خوشبو سے زرد کرتے ہیں؟ تو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ میں نے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ اس سے بڑھ کر کوئی رنگ آپ کو پسند نہ تھا حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے کپڑے حتی کہ اپنی پگڑی بھی اس خوشبو سے رنگتے۔ امام نسائی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ یہ روایت پہلی روایت سے زیادہ صحیح ہے۔

نوٹ:۔ خلوق میں زعفران اور کئی دوسری چیزیں ملی ہوتی ہیں۔ لہذا یہ کئی مرکبات کا ایک بہترین مرکب اور خوشبو کا نام ہے۔

۵۰۹۱ عَنْ اَنَسٍ سَاَلَهُ قَتَادَةُ هَلْ خَضَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَمْ يَبْلُغْ ذٰلِكَ اِنَّمَا كَانَ شَیْءٌ فِیْ صُدْغَيْهِ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے آپ سے دریافت کیا کیا حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم نے خضاب لگایا تھا۔ آپ نے فرمایا نہیں۔ آپ کو خضاب کی ضرورت ہی نہ تھی (روایت ہذا سے معلوم ہوا کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ کبھی خضاب استعمال نہیں فرمایا بلکہ کبھی کبھی لگایا)۔

۹۲ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَكُنْ يَخْضِبُ اِنَّمَا كَانَ الشَّمَطُ عِنْدَ الْعَنْفَقَةِ يَسِيْرًا وَفِی الصُّدْغَيْنِ يَسِيْرًا وَفِی

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم خضاب نہیں لگاتے تھے۔ آپ کے بالوں کی سفیدی تھوڑی سی ہونٹ کے نیچے بالوں

النَّاسِ يَسِيرًا۔

میں تھی تھوڑی سی کنپٹیوں میں تھی۔ اور تھوڑی سی سر میں تھی۔

٥٠٩٣ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَكْرَهُ عَشْرَ خِصَالٍ الصُّفْرَةَ يَعْنِي الْخَلُوْقَ وَتَغْيِيْرَ الشَّيْبِ وَجَرَّ الْإِزَارِ وَالتَّخَتُّمَ بِالذَّهَبِ وَالضَّرْبَ بِالْكِعَابِ وَالتَّبَرُّجَ بِالزِّيْنَةِ لِغَيْرِ مَحَلِّهَا وَالرُّقَى إِلَّا بِالْمُعَوِّذَاتِ وَتَعْلِيْقَ التَّمَائِمِ وَعَزْلَ الْمَاءِ بِغَيْرِ مَحَلِّهِ وَإِفْسَادَ الصَّبِيِّ غَيْرَ مُحَرِّمِهِ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم دس باتوں کو بُرا جانتے تھے۔ ایک تو زردی لگانا، یعنی خلوق دوسرے بڑھاپے کا رنگ بدلنا۔ تیسرا ٹخنوں کے نیچے ازار لٹکانا۔ چوتھے سونے کی انگوٹھی پہننا۔ پانچویں شطرنج کھیلنا، چھٹا عورتوں کو غیر محرم مردوں کے سامنے بے پردہ کرنا معوذات کے بغیر تعویذ گنڈا کرنا۔ تعویذوں کا لٹکانا۔ نطفے کو بے موقع بہانا۔ لڑکے کو بگاڑنا اور آپ انہیں حرام نہیں فرماتے تھے۔

## الْخِضَابُ لِلنِّسَاءِ

## عورتوں کا رنگ لگانا

٥٠٩٤ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ امْرَأَةً مَدَّتْ يَدَهَا إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِكِتَابٍ فَقَبَضَ يَدَهُ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَدَدْتُ يَدِي إِلَيْكَ بِكِتَابٍ فَلَمْ تَأْخُذْهُ فَقَالَ إِنِّي لَمْ أَدْرِ أَيَدُ امْرَأَةٍ هِيَ أَوْ رَجُلٍ قَالَتْ بَلْ يَدُ امْرَأَةٍ قَالَ لَوْ كُنْتِ امْرَأَةً لَغَيَّرْتِ أَظْفَارَكِ بِالْحِنَّاءِ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ ایک عورت نے سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ہاتھ بڑھایا تاکہ وہ آپ کو کتاب پیش کرے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنا دستِ مبارک کھینچ لیا۔ اس عورت نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں نے آپ کو کتاب پیش کی اور آپ نے اپنا دستِ مبارک کھینچ لیا۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کیا یہ مرد کا ہاتھ تھا یا عورت کا؟ میری سمجھ میں نہیں آیا۔ اس نے عرض کیا یہ عورت کا ہاتھ تھا۔ حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ اگر تو عورت ہوتی تو اپنے ہاتھوں کو مہندی سے رنگتی۔

## كَرَاهِيَةُ رِيْحِ الْحِنَّاءِ!

## مہندی کی بُو کا ناپسند ہونا

٥٠٩٥ عَنْ عَائِشَةَ رضي سَأَلَتْهَا امْرَأَةٌ عَنِ الْخِضَابِ بِالْحِنَّاءِ قَالَتْ لَا بَأْسَ بِهِ وَلٰكِنِّي أَكْرَهُ هٰذَا لِأَنَّ حَبِيْبِي صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَكْرَهُ رِيْحَهُ تَعْنِي النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے ایک عورت نے عرض کیا مہندی کا رنگ کیسا ہے؟ آپ نے فرمایا کوئی حرج نہیں مگر میں اسے ناپسند کرتی ہوں کیونکہ میرے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم اس سے نفرت کیا کرتے تھے۔

## اَلنَّتْفُ

٥٠٩٦ عَنْ اَبِی الْحُصَیْنِ الْهَیْثَمِ بْنِ شَفِیٍّ وَقَالَ اَبُو الْاَسْوَدِ شُفَیٍّ اَنَّهٗ سَمِعَهٗ یَقُوْلُ خَرَجْتُ اَنَا وَصَاحِبٌ لِّیْ یُسَمّٰی اَبَا عَامِرٍ رَجُلٌ مِّنَ الْمَعَافِرِ لِنُصَلِّیَ بِاِیْلِیَاءَ وَکَانَ قَاصُّهُمْ رَجُلٌ مِّنَ الْاَزْدِ یُقَالُ لَهٗ اَبُوْ رَیْحَانَةَ مِنَ الصَّحَابَةِ

قَالَ اَبُو الْحُصَیْنِ فَسَبَقَنِیْ صَاحِبِیْ اِلَی الْمَسْجِدِ ثُمَّ اَدْرَکْتُهٗ فَجَلَسْتُ اِلٰی جَنْبِهٖ فَقَالَ هَلْ اَدْرَکْتَ قَصَصَ اَبِیْ رَیْحَانَةَ فَقُلْتُ لَا فَقَالَ سَمِعْتُهٗ یَقُوْلُ نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنْ عَشْرٍ عَنِ الْوَشْرِ وَالْوَشْمِ وَالنَّتْفِ وَعَنْ مُکَامَعَةِ الرَّجُلِ الرَّجُلَ بِغَیْرِ شِعَارٍ وَعَنْ مُکَامَعَةِ الْمَرْاَةِ الْمَرْاَةَ بِغَیْرِ شِعَارٍ وَاَنْ یَّجْعَلَ الرَّجُلُ اَسْفَلَ ثِیَابِهٖ حَرِیْرًا مِّثْلَ الْاَعَاجِمِ اَوْ یَجْعَلَ عَلٰی مَنْکِبَیْهِ حَرِیْرًا مِّثْلَ الْاَعَاجِمِ وَعَنِ النُّهْبٰی وَعَنْ رُکُوْبِ النُّمُوْرِ وَلُبُوْسِ الْخَوَاتِیْمِ اِلَّا لِذِیْ سُلْطَانٍ۔

## سفید بال اکھیڑنا

جناب حضرت ابوالحصین ہیثم بن شفی سے روایت ہے کہ میں اور میرے ایک دوست جن کا اسم گرامی ابو عامر تھا۔ قبیلہ معافر سے نکلے تاکہ بیت المقدس میں نماز پڑھیں۔ اور ہمارے واعظ ازد قبیلہ کے ایک شخص تھے۔ ان کا نام ابوریحانہ تھا۔ وہ صحابی تھے۔ ابوالحصین نے کہا مجھ سے پہلے میرا ساتھی مسجد میں گیا۔ پھر میں گیا اور اس کے نزدیک جا کر بیٹھا اس نے کہا کیا تم نے ابوریحانہ کا وعظ نہیں سنا؟ میں نے کہا نہیں۔ اس نے کہا میں نے ابوریحانہ کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے دس باتوں سے منع فرمایا (۱) دانت کا رگڑ کر برابر کرنا (۲) بال گوندنا (۳) سفید بال اکھیڑنا (۴) ایک مرد کا دوسرے مرد کے ساتھ ننگے ہو کر (یا ایک کپڑے میں) سونا (۵) عورت کا عورت کے ساتھ اسی طرح سونا۔ (۶) عجمیوں کی طرح کپڑے کے نیچے ریشم لگانا (۷) عجمیوں کی طرح کندھوں پر ریشم لگانا (۸) لوٹنا۔ (۹) چیتوں کی کھال پر سواری کرنا (۱۰) انگوٹھی پہننا ہاں مگر حکومت رکھتا ہو۔

**نوٹ:۔** دانتوں کا رگڑ کر برابر کرنا یہ بڑھیا عورتیں کیا کرتی تھیں، تاکہ نوجوان معلوم ہوں (زہر الربی)

چیتوں کی کھال پر سواری کرنا۔ یعنی اس کی زین بنا کر۔

انگوٹھی پہننا اگر حکومت رکھتا ہو۔ اس کو ضرورت کے لیے درست اور جائز قرار دیا ہے۔ حلیمی نے کہا کہ انگوٹھی صرف آرائش و زیبائش کے لیے پہننی ممنوع ہے۔ بیہقی نے کہا کہ نہی تنزیہی ہے۔ ابن القطان نے کہا کہ حدیث ہذا ضعیف ہے۔ اور یہ کہ ہیثم بن شفی کا حال معلوم نہیں۔ ابن الموفق کے بقول وہ مشہور ہے۔ ابن حبان نے اس کو ثقات میں لکھا ہے اور ابن حجر نے کہا اس کی اسناد میں جس ایک شخص سے ہیثم نے سنا وہ متہم ہے لہٰذا حدیث صحیح نہ ہوئی۔ (زہر الربی)

## وَصْلُ الشَّعْرِ بِالْخِرَقِ

٥٠٩٧ عَنْ مُعَاوِیَةَ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَهٰی عَنِ الزُّوْرِ۔

## بالوں کو جوڑنا

سیدنا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے بالوں کو جوڑنے سے منع فرمایا۔

**نوٹ:۔** بازار سے بالوں کا گچھا لے کر سر میں لگانا اور چوٹی نکالنا اپنے سر میں مصنوعی بال یا اپنے بالوں میں دوسرے کوئی بال شامل کرنا۔

۵۰۹۸ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمَقْبُرِيِّ قَالَ رَأَيْتُ مُعَاوِيَةَ ابْنَ أَبِي سُفْيَانَ عَلَى الْمِنْبَرِ وَمَعَهُ فِي يَدِهٖ كُبَّةٌ مِنْ كُبَبِ النِّسَاءِ مِنْ شَعْرٍ فَقَالَ مَا بَالُ الْمُسْلِمَاتِ يَصْنَعْنَ مِثْلَ هٰذَا إِنِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ أَيُّمَا امْرَأَةٍ زَادَتْ فِي رَأْسِهَا شَعْرًا لَيْسَ مِنْهُ فَإِنَّهُ زُوْرٌ تَزِيْدُ فِيْهِ۔

سیدنا حضرت سعید المقبری رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ میں نے حضرت معاویہ بن ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو منبر پر دیکھا اور آپ کے ہاتھوں میں عورتوں کے بالوں کا ایک گچھا تھا۔ انہوں نے فرمایا مسلمان عورتوں کی حالت پر افسوس ایسا کام کرتی ہیں میں نے حضور محمد نور صلی اللہ علیہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے جو عورت اپنے سر میں بال زیادہ کرے۔ اس نے بناوٹی رنگ اختیار کیا۔

## اَلْوَاصِلَةُ

## بالوں کو جوڑنے والی عورت

۵۰۹۹ عَنْ أَسْمَاءَ بِنْتِ أَبِي بَكْرٍ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَعَنَ الْوَاصِلَةَ وَالْمُسْتَوْصِلَةَ۔

حضرت اسماء بنت ابوبکر رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے بال جوڑنے اور جڑوانے والی عورت پر لعنت فرمائی۔

## اَلْمُسْتَوْصِلَةُ

## بال جڑوانے والی عورت

۵۱۰۰ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْوَاصِلَةَ وَالْمُسْتَوْصِلَةَ وَالْوَاشِمَةَ وَالْمُسْتَوْشِمَةَ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بال جوڑنے والی عورت اور جس کے بال جوڑے جائیں، بالوں کو گودنے والی عورت پر اور جس کا گودا جائے پر لعنت فرمائی۔

۵۱۰۱ عَنْ نَافِعٍ أَنَّهُ بَلَغَهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَعَنَ الْوَاصِلَةَ وَالْمُسْتَوْصِلَةَ وَالْوَاشِمَةَ وَالْمُسْتَوْشِمَةَ۔

سیدنا حضرت نافع رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بال جوڑنے والی عورت اور جس کے بال جوڑے جائیں، بالوں کو گودنے والی عورت اور جس کے بال گودے جائیں پر لعنت فرمائی۔

۵۱۰۲ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَعَنَ اللّٰهُ الْوَاصِلَةَ وَالْمُسْتَوْصِلَةَ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے بھی یوں ہی روایت ہے۔

۵۱۰۳ عَنْ مَسْرُوْقٍ أَنَّ امْرَأَةً أَتَتْ عَبْدَ اللّٰهِ ابْنَ مَسْعُوْدٍ فَقَالَتْ إِنِّي امْرَأَةٌ زَعْرَاءُ أَيَصْلُحُ أَنْ أَصِلَ فِي شَعْرِي فَقَالَ لَا فَقَالَتْ أَشَيْءٌ سَمِعْتَهُ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَوْ تَجِدُهُ فِي كِتَابِ اللّٰهِ قَالَ لَا بَلْ سَمِعْتُهُ مِنْ رَسُوْلِ

سیدنا حضرت مسروق رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ ایک خاتون حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا کہ میرے سر پر بال بہت تھوڑے ہیں۔ کیا میں اپنے بال جوڑوں تو حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں۔ خاتون نے عرض کیا کیا آپ نے حضور انور

۵۱۹۹ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُرْسَلٌ ـ

جناب ابن شہاب علیہ الرحمۃ نے اس حدیث پاک کو مرسلاً روایت کیا (امام نسائی نے فرمایا۔ مرسلاً زیادہ ٹھیک ہے)

## مِقْدَارُ مَا يُجْعَلُ فِي الْخَاتَمِ مِنَ الْفِضَّةِ

## انگوٹھی میں چاندی کی مقدار

۵۲۰۰ عَنْ بُرَيْدَةَ اَنَّ رَجُلًا جَآءَ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلَيْهِ خَاتَمٌ مِّنْ حَدِيْدٍ فَقَالَ مَالِيْ اَرٰى عَلَيْكَ حِلْيَةَ اَهْلِ النَّارِ فَطَرَحَهُ ثُمَّ جَآءَ وَعَلَيْهِ خَاتَمٌ مِّنْ شَبَهٍ فَقَالَ مَالِيْ اَجِدُ مِنْكَ رِيْحَ الْاَصْنَامِ فَطَرَحَهُ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مِنْ اَيِّ شَيْءٍ اَتَّخِذُهُ قَالَ مِنْ وَرِقٍ وَلَا تُتِمَّهُ مِثْقَالًا ـ

سیدنا حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں ایک شخص حاضر ہوا۔ اور وہ لوہے کی انگوٹھی پہنے ہوئے تھا۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ میں دیکھتا ہوں کہ تو دوزخیوں کا لباس پہنے ہوئے ہے۔ اس نے اسے اتار کر پھینک دیا۔ دوبارہ حاضر ہوا تو وہ پیتل کی انگوٹھی پہنے ہوئے تھا۔ حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ مجھے تم سے بتوں کی بو آرہی ہے۔ تو اس نے اسے پھینک دیا۔ اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! تو پھر کس چیز کی بناؤں آپ نے فرمایا چاندی کی انگوٹھا بناؤ لیکن وہ بھی ساڑھے چار ماشے سے کم ہو۔

نوٹ:۔ چونکہ بت پیتل کے بھی بنتے ہیں لہٰذا آپ نے فرمایا کہ میں تم سے بتوں کی بو پاتا ہوں۔

## صِفَةُ خَاتَمِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی انگوٹھی کس قسم کی تھی؟

۵۲۰۱ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اتَّخَذَ خَاتَمًا مِّنْ وَّرِقٍ فَصُّهُ حَبَشِيٌّ وَنَقَشَ فِيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ـ

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے چاندی کی ایک انگوٹھی بنائی تھی۔ اس کا نگینہ حبشی تھا۔ اور اس میں لکھا ہوا تھا محمد رسول اللہ

نوٹ: نگینہ چونکہ حبش میں زیادہ ہوتا ہے۔ اس لیے حبشی نگینہ فرمایا گیا۔ دوسری ایک حدیث شریف کے مطابق اس کا نگینہ بھی چاندی کا تھا۔ شاید دو انگوٹھیاں ہوں۔ نگینے کو حبشی کہنے میں اور احتمال یہ ہیں کہ وہ کالے رنگ کا تھا یا اس کو بنانے والا حبشی تھا۔

۵۲۰۲ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمُ فِضَّةٍ يَتَخَتَّمُ بِهٖ فِيْ يَمِيْنِهٖ فَصُّهُ حَبَشِيٌّ يَجْعَلُ فَصَّهُ مِمَّا يَلِيْ كَفَّهُ ـ

سیدنا حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی انگوٹھی چاندی کی تھی اور آپ اسے دائیں ہاتھ میں پہنتے تھے۔ اس کا نگینہ حبش کا تھا۔ اور نگینہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم ہتھیلی کی جانب رکھتے۔

۵۲۰۳ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ خَاتَمُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ فِضَّةٍ

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی انگوٹھی چاندی کی تھی۔ اور اس کا نگینہ بھی

وَكَانَ فَصُّهُ مِنْهُ۔

چاندی کا تھا۔

٥٢٠٤ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ خَاتِمُهُ مِنْ وَرِقٍ فِضَّةٍ فَصُّهُ مِنْهُ۔

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی انگوٹھی چاندی کی تھی۔ اور اس کا نگینہ بھی چاندی کا تھا۔

٥٢٠٥ عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ خَاتِمُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ فِضَّةٍ فَصُّهُ مِنْهُ۔

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی انگوٹھی چاندی کی تھی۔ اور اس کا نگینہ بھی چاندی کا تھا

٥٢٠٦ عَنْ اَنَسٍ قَالَ اَرَادَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يَكْتُبَ اِلَى الرُّوْمِ فَقَالُوْا اِنَّهُمْ لَا يَقْرَءُوْنَ كِتَابًا اِلَّا مَخْتُوْمًا فَاتَّخَذَ خَاتَمًا مِنْ فِضَّةٍ كَاَنِّيْ اَنْظُرُ اِلَى بَيَاضِهِ فِيْ يَدِهِ وَنُقِشَ فِيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے روم کے بادشاہ کو کچھ لکھنا چاہا۔ لوگوں نے آپ کی خدمت میں عرض کیا کہ روم کے لوگ اس خط کو نہیں پڑھتے جس پر لکھنے والے کی مہر نہ ہو۔ پھر آپ نے چاندی کی ایک انگوٹھی بنوائی گویا کہ میں اب بھی اس کی سفیدی کو دیکھ رہا ہوں۔ اس میں محمد رسول اللہ کھدا ہوا تھا۔

٥٢٠٧ عَنْ اَنَسٍ قَالَ اَخَّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةَ الْعِشَاءِ الْاٰخِرَةِ حَتّٰى مَضٰى شَطْرُ اللَّيْلِ ثُمَّ خَرَجَ فَصَلّٰى بِنَا كَاَنِّيْ اَنْظُرُ اِلَى بَيَاضِ خَاتَمِهِ فِيْ يَدِهِ مِنْ فِضَّةٍ۔

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ ایک مرتبہ سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز عشاء میں آدھی رات تک دیر کی۔ بعد ازاں آپ باہر تشریف لائے اور ہمارے ساتھ نماز پڑھی گویا کہ میں اب بھی سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی انگوٹھی کو دیکھ رہا ہوں۔ جو آپ کے دست اقدس میں چاندی کی بنی ہوئی تھی۔

## مَوْضِعُ الْخَاتَمِ مِنَ الْيَدِ

## انگوٹھی کون سے ہاتھ میں پہنے

٥٢٠٨ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَلْبَسُ خَاتَمَهُ فِيْ يَمِيْنِهِ۔

٥٢٠٩ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَتَخَتَّمُ بِيَمِيْنِهِ۔

سیدنا حضرت ابو سلمہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم دائیں ہاتھ میں انگوٹھی پہنتے تھے۔

حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ سے بھی اسی طرح کی ایک حدیث شریف مروی ہے۔

## لُبْسُ خَاتَمِ حَدِيْدٍ مَلْوِيٍّ عَلَيْهِ بِفِضَّةٍ

## لوہے کی ایسی انگوٹھی پہننا جس پر چاندی چڑھی ہو

٥٢١٠ عَنْ مُعَيْقِيْبٍ اَنَّهُ قَالَ كَانَ خَاتَمُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدِيْدًا مَلْوِيًّا عَلَيْهِ فِضَّةٌ قَالَ وَرُبَّمَا كَانَ فِيْ يَدِيْ فَكَانَ مُعَيْقِيْبٌ عَلٰى

سیدنا حضرت معیقیب رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی انگوٹھی لوہے کی تھی اور اس پر چاندی لپٹی ہوئی تھی کبھی وہ انگوٹھی میرے ہاتھ میں ہوتی تو معیقیب رضی اللہ

خَاتِمِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ۔

عنہ آپ کی اس انگوٹھی پر محافظ مقرر تھے۔

## لُبْسُ خَاتَمِ صُفْرٍ

## کانسی کی انگوٹھی پہننا

۵۲۱۱ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِنِ الْخُدْرِیِّ قَالَ اَقْبَلَ رَجُلٌ مِنَ الْبَحْرَیْنِ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَسَلَّمَ فَلَمْ یَرُدَّ عَلَیْهِ وَکَانَ فِیْ یَدِهٖ خَاتَمٌ مِنْ ذَهَبٍ وَجُبَّةُ حَرِیْرٍ فَاَلْقَاهُمَا ثُمَّ سَلَّمَ فَرَدَّ عَلَیْهِ السَّلَامَ ثُمَّ قَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَتَیْتُكَ اٰنِفًا فَاَعْرَضْتَ عَنِّیْ فَقَالَ اِنَّهٗ کَانَ فِیْ یَدِكَ جَمْرَةٌ مِنْ نَارٍ قَالَ لَقَدْ جِئْتُ اِذًا بِجَمْرٍ کَثِیْرٍ قَالَ اِنَّ مَا جِئْتَ بِهٖ لَیْسَ بِاَجْزَاَ عَنَّا مِنْ حِجَارَةِ الْحَرَّةِ وَلٰکِنَّهٗ مَتَاعُ الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا قَالَ فَمَاذَا اَتَّخِذُ قَالَ حَلْقَةً مِنْ حَدِیْدٍ اَوْ وَرِقٍ اَوْ صُفْرٍ ۔

سیدنا حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ ایک شخص بحرین سے حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا۔ اس نے سلام کیا اور حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب نہ دیا اس کے ہاتھ میں سونے کی ایک انگوٹھی تھی۔ اور پہننے کے لیے ریشم کا ایک جبہ تھا۔ اس نے وہ دونوں اتار ڈالے اور پھر آکر سلام کیا۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے سلام کا جواب دیا۔ اس نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں ابھی ابھی آپ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا تھا آپ نے میری طرف توجہ نہیں فرمایا؟ آپ نے فرمایا۔ اس وقت تمہارے ہاتھ میں آگ کا ایک انگارہ تھا۔ اس نے کہا میں اس وقت بہت سے انگارے لایا ہوں حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ جو کچھ تو لایا ہے۔ وہ ہمارے نزدیک مدینہ منورہ کے نزدیک مقام احرہ کے پتھروں سے زیادہ فائدہ مند نہیں ہے۔ (یعنی سونے کے ڈلے اور زمین کے پتھر دونوں برابر ہیں) البتہ دنیا کا سامان ہے۔ پھر اس شخص نے عرض کیا حضور میں کس چیز سے انگوٹھی بناؤں؟ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ لوہے، چاندی یا کانسی کا ایک چھلا بنالو۔

۵۲۱۲ عَنْ اَنَسٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَقَدِ اتَّخَذَ حَلْقَةً مِنْ فِضَّةٍ فَقَالَ مَنْ اَرَادَ اَنْ یَّصُوْغَ عَلَیْهِ فَلْیَفْعَلْ وَلَا تَنْقُشُوْا عَلٰی نَقْشِهٖ ۔

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم باہر تشریف لائے اور آپ نے چاندی کا ایک چھلا بنایا تھا۔ تو حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ جس شخص کا دل چاہے وہ ایسا چھلا بنالے مگر جو کچھ اس پر کھدا ہوا وہ نہ کھدوائے۔

**نوٹ:۔** (۱) کیونکہ اس پر جو کچھ کندہ کیا ہوا ہے۔ وہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی مخصوص مہر ہے۔ محمد رسول اللہ۔ لہٰذا کوئی دوسرا شخص ایسی مہر نہیں بنوا سکتا تھا!

۵۲۱۳ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ اتَّخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمًا وَّنَقَشَ عَلَیْهِ نَقْشًا قَالَ اِنَّا قَدِ اتَّخَذْنَا خَاتَمًا وَّنَقَشْنَا فِیْهِ نَقْشًا فَلَا یَنْقُشْ اَحَدُکُمْ عَلٰی نَقْشِهٖ ثُمَّ قَالَ اَنَسٌ فَکَاَنِّیْ اَنْظُرُ

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک انگوٹھی بنوائی اور اس پر کندہ کرایا۔ پھر فرمایا ہم نے انگوٹھی بنوائی ہے اور کندہ کرایا ہے۔ اب اس طرح کوئی دوسرا شخص کندہ نہ کرائے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ

إِلَى وَبِيصِهِ فِي يَدِهِ.

نے فرمایا۔ میں اس کی چمک کو گویا اپنے ہاتھ میں دیکھ رہا ہوں۔

## قَوْلُ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَنْقُشُوا عَلَى خَوَاتِيمِكُمْ عَرَبِيًّا

## حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد کہ انگوٹھی پر عربی کندہ نہ کراؤ۔

٥٢١٤ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَسْتَضِيئُوا بِنَارِ الْمُشْرِكِينَ وَلَا تَنْقُشُوا عَلَى خَوَاتِيمِكُمْ عَرَبِيًّا.

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ مشرکین کی آگ سے روشنی نہ لو۔ اور اپنی انگوٹھیوں پر عربی میں کندہ نہ کراؤ۔

نوٹ: مشرکین سے روشنی لینے کا مطلب یہ ہے کہ ان سے مشورہ نہ لو۔ کیونکہ مشورہ تو امین سے لیا جانا چاہیے! وہ تمہارے دشمن ہیں اور تمہیں بری بات بتائیں گے۔

## النَّهْيُ عَنِ الْخَاتَمِ فِي السَّبَّابَةِ

## کلمے کی انگلی میں انگوٹھی پہننے کی ممانعت۔

٥٢١٥ عَنْ أَبِي بُرْدَةَ قَالَ عَلِيٌّ قَالَ لِي رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَلِيُّ سَلِ اللهَ الْهُدَى وَالسَّدَادَ وَنَهَانِي أَنْ أَجْعَلَ الْخَاتَمَ فِي هَذِهِ وَهَذِهِ وَأَشَارَ يَعْنِي بِالسَّبَّابَةِ وَالْوُسْطَى.

سیدنا حضرت ابو بردہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا اے علی اللہ تعالیٰ سے ہدایت اور درست کام کی توفیق کی دعا مانگو اور آپ نے مجھے اس انگلی میں انگوٹھی پہننے سے منع فرمایا۔ اور آپ نے کلمے والی اور درمیانی انگلی کی طرف اشارہ فرمایا۔

٥٢١٦ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ نَهَانِي رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْخَاتَمِ فِي هَذِهِ وَهَذِهِ يَعْنِي السَّبَّابَةَ وَالْوُسْطَى.

سیدنا حضرت علی رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے اس انگلی میں انگوٹھی پہننے سے منع فرمایا۔ اور آپ نے کلمے والی اور درمیانی انگلی کی طرف اشارہ فرمایا۔

٥٢١٧ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلِ اللَّهُمَّ اهْدِنِي وَسَدِّدْنِي وَنَهَانِي أَنْ أَضَعَ الْخَاتَمَ فِي هَذِهِ وَهَذِهِ وَأَشَارَ بِشْرٌ بِالسَّبَّابَةِ وَالْوُسْطَى وَقَالَ عَاصِمٌ أَحَدُهُمَا.

سیدنا حضرت علی رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ سے ہدایت اور درست کام کی توفیق کی دعا مانگو اور آپ نے مجھے اس انگلی میں انگوٹھی پہننے سے منع فرمایا۔ اور آپ نے کلمے والی درمیانی انگلی کی طرف اشارہ فرمایا۔ (عاصم نے ان میں سے ایک کا ذکر کیا۔

## نَزْعُ الْخَاتَمِ عِنْدَ دُخُولِ الْخَلَاءِ

## بیت الخلاء جاتے وقت انگوٹھی اتار دینا۔

٥٢١٨ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور انور

وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا دَخَلَ الْخَلَاءَ نَزَعَ خَاتَمَهُ

صلی اللہ علیہ وسلم جب بیت الخلاء میں تشریف لے جانے لگتے تو آپ اپنی انگوٹھی مبارک اتار دیتے۔

**نوٹ:۔** اس لیے کہ اس خاتم مبارک پر اللہ جل جلالہٗ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی تھا۔

۵۲۱۹ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ اتَّخَذَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ وَجَعَلَ فَصَّهُ مِنْ قِبَلِ كَفِّهِ فَاتَّخَذَ النَّاسُ خَوَاتِيمَ الذَّهَبِ فَأَلْقَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمَهُ وَقَالَ لَا أَلْبَسُهُ أَبَدًا وَأَلْقَى النَّاسُ خَوَاتِيمَهُمْ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے سونے کی ایک انگوٹھی بنوائی اور آپ نے پہنتے وقت اس کا نگینہ اپنی ہتھیلی مبارک کی طرف رکھا۔ دوسرے لوگوں نے بھی سونے کی انگوٹھیاں بنوائیں سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی انگوٹھی اتار کر پھینک دی اور فرمایا پھر کبھی یہ نہ پہنوں گا لوگوں نے بھی انگوٹھیاں اتار ڈالیں۔

۵۲۲۰ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اتَّخَذَ خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ وَجَعَلَ فَصَّهُ مِمَّا يَلِي كَفَّهُ فَاتَّخَذَ النَّاسُ خَوَاتِيمَ فَطَرَحَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ لَا أَلْبَسُهُ أَبَدًا۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے سونے کی انگوٹھی بنوائی۔ اور آپ نے اس کا نگینہ ہتھیلی کی طرف رکھا۔ لوگوں نے بھی انگوٹھیاں بنوائیں۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی انگوٹھی پھینک دی اور ارشاد فرمایا پھر کبھی یہ نہ پہنوں گا۔

۵۲۲۱ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَخَتَّمُ خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ ثُمَّ طَرَحَهُ وَلَبِسَ خَاتَمًا مِنْ وَرِقٍ وَنَقَشَ فِيهِ مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللَّهِ وَقَالَ لَا يَنْبَغِي لِأَحَدٍ أَنْ يَنْقُشَ عَلَى نَقْشِ خَاتَمِي هَذَا ثُمَّ جَعَلَ فَصَّهُ فِي بَطْنِ كَفِّهِ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے سونے کی ایک انگوٹھی پہنی اور پھر اسے اتار ڈالا۔ آپؐ نے چاندی کی انگوٹھی پہنی جس میں محمد رسول اللہ کندہ تھا۔ اور ارشاد فرمایا۔ کسی دوسرے شخص کے لیے یہ جائز نہیں کہ وہ اس طرح کندہ کرائے۔ اور آپؐ نے اس کا نگینہ ہتھیلی کی طرف رکھا۔

۵۲۲۲ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَبِسَ خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ فَلَمَّا رَآهُ أَصْحَابُهُ فَشَتْ خَوَاتِيمُ الذَّهَبِ فَرَمَى بِهِ فَلَا نَدْرِي مَا فَعَلَ ثُمَّ أَمَرَ بِخَاتَمٍ مِنْ فِضَّةٍ فَأَمَرَ أَنْ يُنْقَشَ فِيهِ مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللَّهِ وَكَانَ فِي يَدِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتَّى مَاتَ وَفِي يَدِ أَبِي بَكْرٍ حَتَّى مَاتَ وَفِي يَدِ عُمَرَ حَتَّى مَاتَ وَفِي يَدِ عُثْمَانَ سِتَّ سِنِينَ مِنْ عَمَلِهِ فَلَمَّا كَثُرَتْ عَلَيْهِ الْكُتُبُ دَفَعَهُ إِلَى رَجُلٍ مِنَ الْأَنْصَارِ فَكَانَ يَخْتِمُ بِهِ

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے۔ کہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے تین دن تک سونے کی انگوٹھی پہنی جب آپ کے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے یہ دیکھا تو سب نے سونے کی انگوٹھیاں پہننی شروع کر دیں۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ملاحظہ فرماتے ہوئے اس انگوٹھی کو پھینک دیا اور پتا نہیں کہ وہ کہاں چلی گئی بعدازاں سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے چاندی کی انگوٹھی بنوائی اور آپ نے اس میں یہ کندہ کرنے کا حکم فرمایا۔ محمدؐ رسول اللہ وہ انگوٹھی سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے دست اقدس میں رہی یہاں تک کہ آپ

فَخَرَجَ الْاَنْصَارِيُّ اِلٰى قَلِيْبٍ لِعُثْمَانَ فَسَقَطَ فَالْتُمِسَ فَلَمْ يُوْجَدْ فَاَمَرَ بِخَاتَمٍ مِثْلِهٖ وَنَقَشَ فِيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

نے وصال فرمایا۔ پھر سیدنا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں رہی حتیٰ کہ آپ نے اس دنیا سے پردہ پوشی فرمائی پھر یہ انگوٹھی سیدنا حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں رہی یہاں تک کہ آپؓ کا وصال ہوا۔ پھر یہ انگوٹھی چھ سال تک سیدنا حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں میں رہی آپؓ کے دور اقدس میں جب بہت سے خطوط لکھے جانے لگے تو جناب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے وہ انگوٹھی ایک انصاری صحابی کو عنایت فرمائی اس سے مہر لگائی جاتی ایک دن وہ انصاری حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے کنویں پر گئے۔ اور وہ انگوٹھی اس کنویں میں گر پڑی آپ نے اس کو بہت تلاش کرایا لیکن نہ ملی۔ آخر کار حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ایک اور انگوٹھی بنوانے کا حکم صادر فرمایا۔ اور اس میں کندہ کرایا محمد رسول اللہ۔

۵۲۲۳ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اتَّخَذَ خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ وَكَانَ يَجْعَلُ فَصَّهٗ فِيْ بَاطِنِ كَفِّهٖ فَاتَّخَذَ النَّاسُ خَوَاتِيْمَ مِنْ ذَهَبٍ فَطَرَحَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَطَرَحَ النَّاسُ خَوَاتِيْمَهُمْ وَاتَّخَذَ خَاتَمًا مِنْ فِضَّةٍ فَكَانَ يَخْتِمُ بِهٖ وَلَا يَلْبَسُهٗ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم نے سونے کی انگوٹھی بنوائی۔ اور آپ نے اس کا نگینہ اندر ہتھیلی کی طرف کیا لوگوں نے بھی سونے کی انگوٹھیاں تیار کرائیں حضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے پھینک دیا اور لوگوں نے بھی اپنی انگوٹھیاں اتار کر پھینک دیں بعد ازاں سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے چاندی کی ایک انگوٹھی بنوائی جس سے مہر لگائی جاتی۔ لیکن آپ اس انگوٹھی کو پہنتے نہیں تھے۔

## اَلْجَلَاجِلُ

## گھنٹیاں

۵۲۲۴ عَنْ اَبِيْ بَكْرِ بْنِ اَبِيْ شَيْخٍ قَالَ كُنْتُ جَالِسًا مَعَ سَالِمٍ فَمَرَّ بِنَا رَكْبٌ لِاُمِّ الْبَنِيْنَ مَعَهُمْ اَجْرَاسٌ فَحَدَّثَ نَافِعًا سَالِمٌ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَصْحَبُ الْمَلَائِكَةُ رَكْبًا مَعَهُمْ جُلْجُلٌ كَمْ تَرٰى مَعَ هٰؤُلَاءِ مِنَ الْجُلْجُلِ۔

جناب حضرت ابوبکر بن ابو شیخ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ میں حضرت سالم رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھا ہوا تھا۔ اسی دوران ام البنین کا ایک قافلہ نکلا ان کے ساتھ گھنٹیاں تھیں۔ تو حضرت سالم رضی اللہ عنہ نے حضرت نافع سے حدیث شریف بیان فرمائی کہ میں نے اپنے والد سے سنا کہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے۔ فرشتے اس قافلے کے ساتھ نہیں جاتے جس میں گھنٹہ ہو۔ اور ان کے ساتھ تو کتنے گھنٹے ہیں۔

**نوٹ:** اس گھنٹے سے مراد وہ گھنٹہ ہے، جو جانوروں کے گلے میں ڈالا ہوا ہوتا ہے اور جب جانور چلتا ہے۔ تو اس کی آواز مسلسل آتی رہتی ہے۔

۵۲۲۵ عَنْ اَبِيْ بَكْرِ بْنِ مُوْسٰى قَالَ كُنْتُ مَعَ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ فَحَدَّثَ سَالِمٌ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَصْحَبُ الْمَلَائِكَةُ

جناب حضرت ابوبکر بن موسیٰ راوی ہیں کہ میں سالم کے ہمراہ رہتا تھا۔ اور آپؓ نے اپنے والد سے حدیث بیان کی آپ نے حضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا

رُفْقَةً فِيهَا جُلْجُلٌ .

کہ اس قافلے کے ساتھ فرشتے نہیں رہتے جن میں گھنٹہ ہو۔

٥٢٢٦ عَنْ سَالِمٍ عَنْ أَبِيهِ رَفَعَهُ قَالَ لَا تَصْحَبُ الْمَلَائِكَةُ رُفْقَةً فِيهَا جُلْجُلٌ .

سیدنا حضرت سالم بن رافع سے مروی ہے کہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ اس قافلے کے ساتھ فرشتے نہیں رہتے جن میں گھنٹہ ہو۔

٥٢٢٧ عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ لَا تَدْخُلُ الْمَلَائِكَةُ بَيْتًا فِيهِ جُلْجُلٌ وَلَا جَرَسٌ وَلَا تَصْحَبُ الْمَلَائِكَةُ رُفْقَةً فِيهَا جَرَسٌ .

ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ فرشتے اس گھر میں نہیں جاتے جس میں گھونگرو اور گھنٹہ ہو اور فرشتے ان لوگوں کے ساتھ بھی نہیں رہتے جن میں گھنٹہ ہو۔

٥٢٢٨ عَنْ أَبِي الْأَحْوَصِ عَنْ أَبِيهِ قَالَ كُنْتُ جَالِسًا عِنْدَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْنِي فَرَآنِي رَثَّ الثِّيَابِ فَقَالَ أَلَكَ مَالٌ قُلْتُ نَعَمْ يَا رَسُولَ اللهِ مِنْ كُلِّ الْمَالِ قَالَ فَإِذَا آتَاكَ اللهُ مَالًا فَلْيُرَ أَثَرُهُ عَلَيْكَ .

جناب حضرت ابوالاحوص رضی اللہ عنہ راوی ہیں آپ نے اپنے والد سے سنا کہ میں سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر تھا۔ آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ میرے کپڑے بوسیدہ ہیں تو آپ نے دریافت فرمایا۔ کیا تمہارے پاس مال و دولت ہے؟ میں نے عرض کیا جی ہاں یا حبیب اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! سب کچھ موجود ہے تو حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! جب اللہ تعالٰے نے تمہیں مال عنایت فرمایا ہے۔ تو اس کا نتیجہ اور اثر تم پر ظاہر ہونا چاہیے!

**نوٹ:**۔ قرآن حکیم میں ارشاد ہے۔

وَأَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ

اے محبوب! اپنے پروردگار کی نعمت کا تذکرہ اور چرچا کرو۔

اسلام اور عیسائیت میں بنیادی فرق یہ ہے کہ عیسائیت نے چرچ اور سٹیٹ کو علیحدہ علیحدہ اور الگ الگ کر دیا۔ لیکن اس کے برعکس اسلام کی تعلیم یہ ہے۔

رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ .

اے ہمارے پالنہار ہمیں دین اور دنیا دونوں میں بھلائی اور خیر عنایت فرما۔

گویا اسلام دین اور دنیا دونوں کو ملا کر چلتا ہے۔ اور اسی کا تقاضا کرتا ہے مسلمان ہر جگہ مسلمان ہی ہوتا ہے۔ اور اسلام میں کوئی رہبانیت نہیں مسلمان کی سیاست، معیشت، معاشرت اور دین و دنیا باہم مل کر چلتے ہیں ان میں کوئی تفریق اور علیحدگی نہیں ہوتی۔ اسی لیے قرآن حکیم میں اللہ رب العزت نے ارشاد فرمایا ہے۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا ادْخُلُوا فِي السِّلْمِ كَافَّةً وَلَا تَتَّبِعُوا خُطُوَاتِ الشَّيْطَانِ إِنَّهُ لَكُمْ عَدُوٌّ مُبِينٌ .

اے ایمان والو۔ اسلام میں پورے پورے داخل ہو جاؤ اور شیطان کی پیروی نہ کرو۔ بیشک وہ تمہارا کھلا دشمن ہے۔

۵۲۲۹ عَنْ اَبِی الْاَحْوَصِ عَنْ اَبِیْهِ اَنَّهُ اَتَی النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ ثَوْبٍ دُوْنٍ فَقَالَ لَهُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَلَكَ مَالٌ قَالَ نَعَمْ مِنْ کُلِّ الْمَالِ قَالَ مِنْ اَیِّ الْمَالِ قَالَ قَدْ اٰتَانِیَ اللّٰهُ مِنَ الْاِبِلِ وَالْبَقَرِ وَالْغَنَمِ وَالْخَیْلِ وَالرَّقِیْقِ قَالَ فَاِذَا اٰتَاكَ اللّٰهُ مَالًا فَلْیُرَ عَلَیْكَ اَثَرُ نِعْمَةِ اللّٰهِ وَکَرَامَتِهٖ۔

سیدنا حضرت ابوالاحوص رضی اللہ عنہ راوی ہیں۔ کہ آپ نے اپنے والد گرامی سے سنا۔ وہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے۔ اور بوسیدہ و پھٹے ہوئے کپڑے پہنے ہوئے تھے۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا۔ کیا تمہارے پاس مال ہے؟ اس نے عرض کیا ہاں ہر طرح کا مال ہے آپ نے پوچھا مال کی کون سی قسم تمہارے پاس ہے؟ اس نے عرض کیا اللہ تعالیٰ نے مجھے اونٹ، گائے، بکریاں، گھوڑے، غلام اور لونڈیاں وغیرہ عنایت فرمائی ہیں۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ جب اللہ تعالیٰ نے تمہیں مال اور دولت بخشی ہے تو اس اللہ کا احسان اور فضل و رحمت تم پر ظاہر ہونی چاہیے یعنی لوگ تمہیں کھاتا پیتا اور خوشحال دیکھیں!

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ وَمَنْ تَوَلّٰى فَمَآ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا (القرآن)

جس نے رسول (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کی اطاعت کی تو بیشک اس نے اللہ تعالیٰ کا حکم مانا اور جس نے منہ پھیرا تو ہم نے بھی آپ کو ان کا نگہبان (ذمہ دار) بنا کر نہیں بھیجا

# سُنن ابن ماجہ

(عربی، اردو)

امام حافظ ابو عبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ الربعی القزوینی رحمہ اللہ تعالیٰ

(المتوفی ۲۲ رمضان ۲۷۳ھ)

ترجمہ: مولینا عبد الحکیم خاں اختر شاہجہانپوری

اہتمام و تزیین: سید حامد لطیف چشتی

ناشر

فرید بُک سٹال ۳۸۰ اردو بازار - لاہور ۲ پاکستان

## بَابُ ۳۷ فَضْلِ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْآنَ وَعَلَّمَهُ۔

۲۱۷۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ الْقَطَّانُ ثَنَا شُعْبَةُ وَسُفْيَانُ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ مَرْثَدٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَيْدَةَ عَنْ أَبِي عَبْدِ الرَّحْمَنِ السُّلَمِيِّ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ شُعْبَةُ خَيْرُكُمْ وَقَالَ سُفْيَانُ أَفْضَلُكُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْآنَ وَعَلَّمَهُ۔

۲۱۸۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ مَرْثَدٍ عَنْ أَبِي عَبْدِ الرَّحْمَنِ السُّلَمِيِّ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَفْضَلُكُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْآنَ وَعَلَّمَهُ۔

۲۱۹۔ حَدَّثَنَا أَزْهَرُ بْنُ مَرْوَانَ ثَنَا الْحَارِثُ بْنُ نَبْهَانَ ثَنَا عَاصِمُ بْنُ بَهْدَلَةَ عَنْ مُصْعَبِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خِيَارُكُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْآنَ وَعَلَّمَهُ قَالَ وَأَخَذَ بِيَدِي فَأَقْعَدَنِي مَقْعَدِي هَذَا أُقْرِئُ۔

۲۲۰۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَا ثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ أَبِي مُوسَى الْأَشْعَرِيِّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَثَلُ الْمُؤْمِنِ الَّذِي يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ الْأُتْرُجَّةِ طَعْمُهَا طَيِّبٌ وَرِيحُهَا طَيِّبٌ وَمَثَلُ الْمُؤْمِنِ الَّذِي لَا يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ التَّمْرَةِ طَعْمُهَا طَيِّبٌ وَلَا رِيحَ لَهَا وَمَثَلُ الْمُنَافِقِ الَّذِي يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ الرَّيْحَانَةِ رِيحُهَا طَيِّبٌ وَطَعْمُهَا مُرٌّ وَمَثَلُ الْمُنَافِقِ الَّذِي لَا يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ الْحَنْظَلَةِ

## تعلیم قرآن کی فضیلت کا بیان

محمد بن بشار۔ یحیی بن سعید القطان، شعبہ، سفیان، علقمہ بن مرثد، سعد بن عبیدہ، ابو عبدالرحمان السلمی۔

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم میں شعیب کی روایت میں ہے کہ بہتر اور سفیان کی روایت میں ہے کہ افضل وہ ہے کہ جو قرآن مجید سیکھے اور دوسروں کو سکھائے

علی بن محمد۔ وکیع، سفیان، علقمہ بن مرثد۔ ابو عبد الرحمان السلمی، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم میں سب سے بہترین وہ شخص ہے۔ جو قرآن سیکھے اور اُسے دوسرے لوگوں کو سکھائے۔

ازہر بن مروان۔ حارث بن نبہان، عاصم بن بہدلہ مصعب بن سعد۔ سعد بن ابی وقاص کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم میں بہترین لوگ وہ ہیں جو قرآن سیکھیں اور سکھائیں، عاصم کہتے ہیں، مصعب نے میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے اس مقام پر بٹھایا اور فرمایا یہ سب سے بڑے قاری ہیں۔

محمد بن بشار، محمد بن المثنی، یحیی بن سعید القطان، شعبہ قتادہ، انس بن مالک، ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اس مؤمن کی مثال جو قرآن پڑھتا ہے اس سنگترے کے مانند ہے جس کا مزا بھی عمدہ اور خوشبو بھی اچھی اور اس مومن کی مثال جو قرآن نہیں پڑھتا اس کھجور کی طرح ہے جس کا مزہ تو اچھا ہے لیکن خوشبو کچھ نہیں۔ اور اس منافق کی مثال جو قرآن پڑھتا ہے اس ریحان کی طرح ہے جس کی خوشبو تو اچھی ہے لیکن مزا تلخ ہے اور اس منافق کی مثال جو قرآن نہیں پڑھتا اس الیوا کی طرح

طَعْمُهَا مُرٌّ وَلَا رِيحَ لَهَا.

ہے جس کا مزا بھی کڑوا ہے اور خوشبو بھی نہیں رکھتا۔

۲۲۱- حَدَّثَنَا بَكْرُ بْنُ خَلَفٍ أَبُو بِشْرٍ ثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ ابْنُ مَهْدِيٍّ ثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ بُدَيْلٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ لِلّٰهِ أَهْلِينَ مِنَ النَّاسِ قَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَنْ هُمْ قَالَ هُمْ أَهْلُ الْقُرْآنِ أَهْلُ اللّٰهِ وَخَاصَّتُهُ.

بکر بن خلف ابوبشر، عبدالرحمان بن مہدی، عبدالرحمان بن بدیل، بدیل، انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا لوگوں میں سے کچھ لوگ اہل اللہ ہیں صحابہ کرام عرض گزار ہوئے کہ یارسول اللہ! وہ کون ہیں؟ فرمایا کہ وہ قرآن مجید والے ہیں یہی اللہ والے اور اللہ تعالیٰ کے خاص بندے ہیں۔

۲۲۲- حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ بْنِ سَعِيدِ بْنِ كَثِيرِ ابْنِ دِينَارٍ الْحِمْصِيُّ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَرْبٍ عَنْ أَبِي عُمَرَ عَنْ كَثِيرِ بْنِ زَاذَانَ عَنْ عَاصِمِ بْنِ ضَمْرَةَ عَنْ عَلِيِّ ابْنِ أَبِي طَالِبٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَرَأَ الْقُرْآنَ وَحَفِظَهُ أَدْخَلَهُ اللّٰهُ الْجَنَّةَ وَشَفَّعَهُ فِي عَشَرَةٍ مِنْ أَهْلِ بَيْتِهِ كُلُّهُمْ قَدِ اسْتَوْجَبَ النَّارَ.

عمرو بن عثمان بن سعید بن کثیر بن دینار الحمصی، محمد بن حرب، ابوعمر، کثیر بن زاذان، عاصم بن حمزہ، حضرت علی کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس نے قرآن پڑھا اور اسے یاد کیا، اللہ تعالیٰ اسے جنت میں داخل فرمائے گا اور اس کے اہل خانہ میں سے اسے دس اشخاص کی شفاعت کی اجازت مرحمت فرمائے گا جن کے لئے دوزخ لازم ہو چکی ہوگی۔

۲۲۳- حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الْأَوْدِيُّ ثَنَا أَبُو أُسَامَةَ عَنْ عَبْدِ الْحَمِيدِ بْنِ جَعْفَرٍ عَنِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ عَطَاءٍ مَوْلَى أَبِي أَحْمَدَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَعَلَّمُوا الْقُرْآنَ وَاقْرَءُوهُ وَارْقُدُوا فَإِنَّ مَثَلَ الْقُرْآنِ وَمَنْ تَعَلَّمَهُ فَقَامَ كَمَثَلِ جِرَابٍ مَحْشُوٍّ مِسْكًا تَفُوحُ رِيحُهُ كُلَّ مَكَانٍ وَمَثَلُ مَنْ تَعَلَّمَهُ فَرَقَدَ وَهُوَ فِي جَوْفِهِ كَمَثَلِ جِرَابٍ أُوكِيَ عَلَى مِسْكٍ.

عمرو بن عبداللہ الاودی، ابواسامہ، عبدالحمید بن جعفر مقبری، عطاء مولیٰ ابی احمد، ابوہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، قرآن سیکھو اور اسے پڑھو اور راتوں کو اس کے ذریعہ جاگتے رہو کیوں کہ قرآن کی مثال اور اس شخص کی مثال جو قرآن حاصل کر کے اس کے ساتھ قیام کرے اس مشک کی طرح ہے جس میں مشک بھری ہو جس کی خوشبو ہر جگہ پھیلی ہو اور اس شخص کی مثال جو قرآن کی تعلیم حاصل کرتا ہو لیکن رات بھر پڑ کر سوتا رہتا ہو، اس مشک کی طرح ہے۔ جس میں مشک بھر کر اس کا منہ بند کر دیا گیا ہو۔

۲۲۴- حَدَّثَنَا أَبُو مَرْوَانَ مُحَمَّدُ بْنُ عُثْمَانَ الْعُثْمَانِيُّ ثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعْدٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَامِرِ بْنِ وَاثِلَةَ أَبِي الطُّفَيْلِ عَنْ نَافِعِ بْنِ عَبْدِ الْحَارِثِ أَنَّهُ لَقِيَ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ بِعُسْفَانَ وَكَانَ عُمَرُ اسْتَعْمَلَهُ عَلَى مَكَّةَ فَقَالَ عُمَرُ مَنِ اسْتَخْلَفْتَ

ابومروان محمد بن عثمان العثمانی، ابراہیم بن سعد ابن شہاب عامر بن واثلہ ابوالطفیل، نافع بن عبدالحارث کا بیان ہے کہ وہ عسفان میں حضرت عمر سے ملے اور حضرت عمر نے انہیں مکہ کا عامل بنایا تھا۔ حضرت عمر نے دریافت کیا اے نافع اہل بادیہ پر تم نے کسے افسر متعین کیا ہے؟ میں نے عرض کیا ابن ابزیٰ کو

عَلٰى اَهْلِ الْوَادِيْ قَالَ اسْتَخْلَفْتُ عَلَيْهِمْ ابْنَ اَبْزٰى قَالَ وَمَنِ ابْنُ اَبْزٰى قَالَ رَجُلٌ مِنْ مَوَالِيْنَا قَالَ عُمَرُ مَا اسْتَخْلَفْتَ عَلَيْهِمْ مَوْلًى قَالَ اِنَّهٗ قَارِئٌ لِكِتَابِ اللّٰهِ تَعَالٰى عَالِمٌ بِالْفَرَائِضِ قَاضٍ قَالَ عُمَرُ اَمَا اِنَّ نَبِيَّكُمْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ يَرْفَعُ بِهٰذَا الْكِتَابِ اَقْوَامًا وَيَضَعُ بِهٖ اٰخَرِيْنَ۔

حضرت عمر نے دریافت کیا کون ابن ابزیٰ، میں نے عرض کیا ہمارے غلاموں میں سے ایک شخص ہے۔ حضرت عمر نے دریافت کیا کہ غلام کو افسر بنانے کا کیا سبب ہے نافع نے جواب دیا وہ کتاب اللہ کا قاری، فرائض کا عالم اور اچھا فیصلہ کرنے والا ہے حضرت عمر نے فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا اللہ تعالیٰ کچھ قوموں کو اس کتاب اللہ کے ذریعہ احترام واکرام عطا فرمائے گا جبکہ دوسرے لوگوں کو اس کے باعث گرائے گا۔

۲۲۵۔ حَدَّثَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الْوَاسِطِيُّ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ غَالِبٍ الْعَبَّادَانِيُّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ زِيَادٍ الْبَحْرَانِيِّ عَنْ عَلِيِّ بْنِ زَيْدٍ عَنْ سَعِيْدِ ابْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اَبَا ذَرٍّ لَاَنْ تَغْدُوَ فَتَعَلَّمَ اٰيَةً مِنْ كِتَابِ اللّٰهِ خَيْرٌ لَكَ مِنْ اَنْ تُصَلِّيَ مِائَةَ رَكْعَةٍ وَلَاَنْ تَغْدُوَ فَتَعَلَّمَ بَابًا مِنَ الْعِلْمِ عُمِلَ بِهٖ اَوْ لَمْ يُعْمَلْ خَيْرٌ مِنْ اَنْ تُصَلِّيَ اَلْفَ رَكْعَةٍ۔

عباس بن عبداللہ الواسطی عبداللہ بن غالب العبادانی عبداللہ بن زیاد البحرانی، علی بن زید، ابن المسیب، ابوذر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا اے ابوذر صبح کے وقت کتاب اللہ کی ایک آیت کا سیکھنا تمہارے سو رکعت نماز (نفل) پڑھنے سے بہتر ہے صبح کے وقت علم کا کوئی باب سیکھو پھر خواہ اس پر عمل نہ کرسکو یا کرسکو تو وہ تمہارے ایک ہزار رکعت نماز (نفل) پڑھنے سے بہتر ہے۔

## بَابٌ ۳۵ فَضْلِ الْعُلَمَاءِ وَالْحَثِّ عَلٰى طَلَبِ الْعِلْمِ

## علماء کی فضیلت اور علم کی ترغیب دینے کا بیان

۲۲۶۔ حَدَّثَنَا بَكْرُ بْنُ خَلَفٍ اَبُوْ بِشْرٍ ثَنَا عَبْدُ الْاَعْلٰى عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ بِهٖ خَيْرًا يُّفَقِّهْهُ فِي الدِّيْنِ۔

بکر بن خلف، ابوبشر، عبدالاعلیٰ، معمر، زہری، ابن المسیب، ابوہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس کے ساتھ اللہ خیر کا ارادہ کرتا ہے تو اسے دین کی فہم عطا فرمادیتا ہے۔

۲۲۷۔ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا الْوَلِيْدُ بْنُ مُسْلِمٍ ثَنَا مَرْوَانُ بْنُ جَنَاحٍ عَنْ يُوْنُسَ بْنِ مَيْسَرَةَ بْنِ حَلْبَسٍ اَنَّهٗ حَدَّثَهٗ قَالَ سَمِعْتُ مُعَاوِيَةَ بْنَ اَبِيْ سُفْيَانَ يُحَدِّثُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ الْخَيْرُ عَادَةٌ وَالشَّرُّ لَجَاجَةٌ وَمَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ بِهٖ خَيْرًا يُّفَقِّهْهُ فِي الدِّيْنِ۔

ہشام بن عمار، ولید بن مسلم، مروان بن جناح، یونس بن میسرۃ بن حلبس، معاویۃ بن ابی سفیان کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا بھلائی ایک عادت ہے یعنی فطرت میں داخل ہے، اور برائی نفس کی جانب سے اللہ تعالیٰ جس کے ساتھ بھلائی کا ارادہ کرتا ہے اسے دین کی فہم عطا فرمادیتا ہے۔

۲۲۸- حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ ثَنَا رَوْحُ بْنُ جَنَاحٍ أَبُو سَعْدٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقِيهٌ وَاحِدٌ أَشَدُّ عَلَى الشَّيْطَانِ مِنْ أَلْفِ عَابِدٍ۔

ہشام بن عمار، ولید بن مسلم، روح بن جناح ابوسعد، مجاہد۔ ابن عباس کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ایک فقیہ شیطان پر ایک ہزار عابدوں سے زیادہ بھاری ہے۔

۲۲۹- حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ الْجَهْضَمِيُّ ثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ دَاوُدَ عَنْ عَاصِمِ بْنِ رَجَاءِ بْنِ حَيْوَةَ عَنْ دَاوُدَ بْنِ جَمِيلٍ عَنْ كَثِيرِ بْنِ قَيْسٍ قَالَ كُنْتُ جَالِسًا عِنْدَ أَبِي الدَّرْدَاءِ فِي مَسْجِدِ دِمَشْقَ فَأَتَاهُ رَجُلٌ فَقَالَ يَا أَبَا الدَّرْدَاءِ أَتَيْتُكَ مِنَ الْمَدِينَةِ مَدِينَةِ الرَّسُولِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِحَدِيثٍ بَلَغَنِي أَنَّكَ تُحَدِّثُ بِهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَمَا جَاءَ بِكَ تِجَارَةٌ قَالَ لَا قَالَ وَلَا جَاءَ بِكَ غَيْرُهُ قَالَ لَا قَالَ فَإِنِّي سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ سَلَكَ طَرِيقًا يَلْتَمِسُ فِيهِ عِلْمًا سَهَّلَ اللَّهُ لَهُ طَرِيقًا إِلَى الْجَنَّةِ وَإِنَّ الْمَلَائِكَةَ لَتَضَعُ أَجْنِحَتَهَا رِضًا لِطَالِبِ الْعِلْمِ وَإِنَّ طَالِبَ الْعِلْمِ يَسْتَغْفِرُ لَهُ مَنْ فِي السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ حَتَّى الْحِيتَانِ فِي الْمَاءِ وَإِنَّ فَضْلَ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِ الْقَمَرِ عَلَى سَائِرِ الْكَوَاكِبِ إِنَّ الْعُلَمَاءَ وَرَثَةُ الْأَنْبِيَاءِ إِنَّ الْأَنْبِيَاءَ لَمْ يُوَرِّثُوا دِينَارًا وَلَا دِرْهَمًا إِنَّمَا وَرَّثُوا الْعِلْمَ فَمَنْ أَخَذَهُ أَخَذَ بِحَظٍّ وَافِرٍ۔

نصر بن علی الجہضمی، عبداللہ بن داؤد، عاصم بن رجاء بن حیوہ، داؤد بن جمیل، کثیر بن قیس کہتے ہیں میں حضرت ابوالدرداء کے پاس دمشق کی جامع مسجد میں بیٹھا ہوا تھا ایک شخص آیا اور اس نے کہا اے ابوالدرداء میں آپ کے پاس مدینۃ الرسول سے ایک حدیث کے لیے آیا ہوں مجھے معلوم ہوا ہے کہ آپ اسے بیان کرتے ہیں حضرت ابوالدرداء نے دریافت فرمایا کہ کسی کاروبار کی غرض سے تو نہیں آئے اس نے عرض کیا نہیں، ابوالدرداء نے سوال کیا شاید کوئی اور غرض ہو اس نے جواب دیا نہیں، ابوالدرداء نے فرمایا میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے جو علم کی تلاش میں راستہ طے کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت کا راستہ آسان فرما دیتا ہے اور فرشتے طالب علم سے خوش ہو کر اپنے پروں کو بچھاتے ہیں زمین اور آسمان میں جتنی چیزیں ہیں اس کے لیے استغفار کرتی ہیں، حتیٰ کہ پانی میں مچھلی بھی، اور عالم کو عابد پر ایسی ہی فضیلت حاصل ہے جیسے ستاروں پر چاند کو حاصل ہے علماء انبیاء کے وارث ہیں انبیاء ورثہ میں نہ دینار چھوڑتے ہیں نہ درہم وہ ورثہ میں علم چھوڑتے ہیں جس نے اسے لیا اس نے ایک بڑا حصہ حاصل کر لیا۔

۲۳۰- حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا حَفْصُ بْنُ سُلَيْمَانَ ثَنَا كَثِيرُ بْنُ شِنْظِيرٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيضَةٌ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ وَوَاضِعُ الْعِلْمِ عِنْدَ غَيْرِ أَهْلِهِ كَمُقَلِّدِ الْخَنَازِيرِ الْجَوْهَرَ وَاللُّؤْلُؤَ وَالذَّهَبَ۔

ہشام بن عمار، حفص بن سلیمان، کثیر بن شنظیر، محمد بن سیرین، انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا علم کا سیکھنا ہر مسلمان پر فرض ہے اور علم کو نااہلوں کے سامنے پیش کرنا ایسا ہے جیسا کہ خنزیروں کے گلے میں جواہرات موتی اور سونے کے ہار پہنانا

۲۳۱- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا ثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي

ابوبکر بن ابی شیبہ، علی بن محمد، ابومعاویہ، اعمش، ابوصالح، ابوہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو کوئی کسی مسلمان

صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ نَفَّسَ عَنْ مُسْلِمٍ كُرْبَةً مِنْ كُرَبِ الدُّنْيَا نَفَّسَ اللّٰهُ عَنْهُ كُرْبَةً مِنْ كُرَبِ يَوْمِ الْقِيَامَةِ وَمَنْ سَتَرَ مُسْلِمًا سَتَرَهُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَمَنْ يَسَّرَ عَلَى مُعْسِرٍ يَسَّرَهُ اللّٰهُ عَلَيْهِ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَاللّٰهُ فِي عَوْنِ الْعَبْدِ مَا كَانَ الْعَبْدُ فِي عَوْنِ أَخِيهِ وَمَنْ سَلَكَ طَرِيقًا يَلْتَمِسُ فِيهِ عِلْمًا سَهَّلَ اللّٰهُ لَهُ طَرِيقًا إِلَى الْجَنَّةِ وَمَا اجْتَمَعَ قَوْمٌ فِي بَيْتٍ مِنْ بُيُوتِ اللّٰهِ يَتْلُونَ كِتَابَ اللّٰهِ وَيَتَدَارَسُونَهُ بَيْنَهُمْ إِلَّا حَفَّتْهُمُ الْمَلَائِكَةُ وَنَزَلَتْ عَلَيْهِمُ السَّكِينَةُ وَغَشِيَتْهُمُ الرَّحْمَةُ وَذَكَرَهُمُ اللّٰهُ فِيمَنْ عِنْدَهُ وَمَنْ أَبْطَأَ بِهِ عَمَلُهُ لَمْ يُسْرِعْ بِهِ نَسَبُهُ۔

سے دنیاوی مصائب میں سے ایک مصیبت بھی دور کر دے گا اللہ تعالیٰ اس سے قیامت کی تکالیف میں سے ایک تکلیف دور فرما دے گا جو کسی مسلمان کا راز چھپائے گا اللہ تعالیٰ اس کے راز دنیا و آخرت میں چھپائے گا جو کسی تنگ دست پر آسانی کرے گا اللہ تعالیٰ دنیا و آخرت میں اس پر آسانی فرمائے گا اللہ تعالیٰ اس وقت تک بندے کی مدد فرماتا رہتا ہے جب تک بندہ اپنے بھائی کی مدد کرتا رہے جو علم کے لیے راہ طے کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت کی راہ آسان فرما دیتا ہے اور جب کوئی قوم اللہ کے گھروں سے کسی گھر میں جمع ہو کر کتاب اللہ کی تلاوت کرتی ہے اور ایک دوسرے کو اس کا درس دیتی ہے تو فرشتے اس جماعت کو گھیر لیتے ہیں ان پر طمانیت نازل ہوتی ہے رحمت انہیں ڈھانپ لیتی ہے اور اللہ تعالیٰ ان لوگوں کا ذکر اپنے مقرب فرشتوں میں کرتا ہے اگر عمل میں تاخیر ہوگی (یعنی کمی ہوگی) تو نسب کام نہ آئے گا۔

۲۳۲۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَنْبَأَنَا مَعْمَرٌ عَنْ عَاصِمِ بْنِ أَبِي النَّجُودِ عَنْ زِرِّ بْنِ حُبَيْشٍ قَالَ أَتَيْتُ صَفْوَانَ بْنَ عَسَّالٍ الْمُرَادِيَّ فَقَالَ مَا جَاءَ بِكَ قُلْتُ أُنْبِطُ الْعِلْمَ قَالَ فَإِنِّي سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَا مِنْ خَارِجٍ خَرَجَ مِنْ بَيْتِهِ فِي طَلَبِ الْعِلْمِ إِلَّا وَضَعَتْ لَهُ الْمَلَائِكَةُ أَجْنِحَتَهَا رِضًا بِمَا يَصْنَعُ۔

محمد بن یحیٰ، عبدالرزاق، معمر، عاصم بن ابی النجود، زر بن حبیش کہتے ہیں کہ میں صفوان بن عسال المرادی کی خدمت میں پہنچا، انہوں نے دریافت کیا، کس لیے آئے ہو؟ میں نے عرض کیا حصول علم کے لیے، صفوان نے فرمایا کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے جب کوئی طلب علم کے لیے نکلتا ہے تو فرشتے اس کے اس نیک ارادہ کے باعث اُسکے لئے اپنے پروں کو بچھا دیتے ہیں۔

۲۳۳۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا حَاتِمُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ صَخْرٍ عَنِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ جَاءَ مَسْجِدِي هَذَا لَمْ يَأْتِهِ إِلَّا لِخَيْرٍ يَتَعَلَّمُهُ أَوْ يُعَلِّمُهُ فَهُوَ بِمَنْزِلَةِ الْمُجَاهِدِ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ وَمَنْ جَاءَ لِغَيْرِ ذَلِكَ فَهُوَ بِمَنْزِلَةِ الرَّجُلِ يَنْظُرُ إِلَى مَتَاعِ غَيْرِهِ۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، حاتم بن اسماعیل، حمید بن صخر مقبری، ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو میری اس مسجد میں کسی خیر کی تعلیم دینے یا حاصل کرنے آئے۔ تو اسے مجاہد فی سبیل اللہ کا درجہ حاصل ہے اور جو اس کے علاوہ کسی اور دنیاوی کام کی غرض سے آیا تو۔ وہ ایسا ہی ہے جیسا کہ غیر کے مال پر اس کی نظر لگی ہو۔

۲۳۴۔ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا صَدَقَةُ بْنُ

ہشام بن عمار۔ صدقہ بن خالد۔ عثمان بن ابی عاتکہ۔ علی

خالد ثنا عثمان بن ابی عاتکۃ عن علی بن زید عن القاسم عن ابی امامۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علیکم بہذا العلم قبل ان یقبض وقبضہ ان یرفع وجمع بین اصبعیہ الوسطی والتی تلی الابہام ہکذا ثم قال العالم والمتعلم شریکان فی الاجر ولا خیر فی سائر الناس۔

بن یزید۔ قاسم۔ ابو امامہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا علم کو اس کے قبض ہونے سے پہلے لازم پکڑ لو۔ اور علم کا قبض یہ ہے کہ اسے اٹھا لیا جائے گا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے درمیانی اور شہادت کی انگلی ملا کر فرمایا اس طرح۔ پھر فرمایا سکھانے اور سیکھنے والا ثواب میں شریک ہیں، اور باقی لوگوں میں کوئی خوبی نہیں۔

۲۳۵ - حدثنا بشر بن ہلال الصواف ثنا داود بن الزبرقان عن بکر بن خنیس عن عبد الرحمن بن زیاد عن عبد اللہ بن یزید عن عبد اللہ بن عمرو قال خرج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ذات یوم من بعض حجرہ فدخل المسجد فاذا ہو بحلقتین احدہما یقرءون القرآن ویدعون اللہ والاخری یتعلمون ویعلمون فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم کل علی خیر ہؤلاء یقرءون القرآن ویدعون اللہ فان شاء اعطاہم وان شاء منعہم وہؤلاء یتعلمون ویعلمون وانما بعثت معلما فجلس معہم۔

بشر بن ہلال الصواف، داؤد بن الزبرقان، بکر بن خنیس، عبد الرحمان بن زیاد۔ عبد اللہ بن یزید عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایک روز اپنے ایک کاشانۂ اقدس سے باہر تشریف لائے اور مسجد میں داخل ہوئے، وہاں دو حلقے بیٹھے ہوئے تھے۔ ایک حلقہ قرآن کی تلاوت کر رہا تھا اور اللہ سے دعا کر رہا تھا اور دوسرا تعلیم و تعلم کا کام سرانجام دے رہا تھا آپ نے فرمایا ہر دو بھلائی پر ہیں۔ یہ حلقہ قرآن پڑھ رہا ہے اور اللہ سے دعا کر رہا۔ خدا چاہے تو اس دعا کو قبول فرمائے چاہے نہ قبول فرمائے، دوسرا حلقہ تعلیم و تعلم میں مشغول ہے اور میں بھی معلم بنا کر مبعوث فرمایا گیا ہوں۔ یہ فرما کر آپ اس حلقہ کے ساتھ بیٹھ گئے۔

## باب ۳۹ من بلغ علما۔

## علم کی تبلیغ کا بیان

۲۳۶ - حدثنا محمد بن عبد اللہ بن نمیر وعلی بن محمد قالا ثنا محمد بن فضیل ثنا لیث بن ابی سلیم عن یحیی بن عباد ابی ہبیرۃ الانصاری عن ابیہ عن زید بن ثابت قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نضر اللہ امرأ سمع مقالتی فبلغہا فرب حامل فقہ غیر فقیہ الی من ہو افقہ منہ زاد فیہ علی بن محمد ثلث لا یغل علیہن قلب امرئ مسلم اخلاص العمل للہ والنصح لائمۃ المسلمین

محمد بن عبد اللہ بن نمیر، علی بن محمد، محمد بن فضیل، لیث بن ابی سلیم، یحیی بن عباد ابو ہبیرۃ الانصاری، عباد، زید بن ثابت کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ اسے سرسبز و شاداں رکھے۔ جو میری ایک بات سن کر اسے دوسروں تک پہنچا دے کیونکہ بہت سے فقہ کی باتیں جاننے والے خود فقیہ نہیں ہوتے۔ اور بسا اوقات ایسا بھی ہوتا ہے کہ بیان کرنے والا خود اتنا سمجھدار نہیں ہوتا جتنا کہ وہ شخص ہوتا ہے جس سے بیان کیا جا رہا ہو علی بن محمد راوی نے اس میں یہ بھی زیادتی کی ہے تین باتوں میں کسی مسلمان کو خیانت نہیں کرنی چاہیے، خلوص نیت کے ساتھ عمل کرنے حکام کو

وَلُزُوْمِ جَمَاعَتِهِمْ۔

نصیحت کرنے اور مسلمانوں کی جماعت کو لازم پکڑ لیتے ہیں۔

۲۳۷- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ ثَنَا أَبِيْ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحٰقَ عَنْ عَبْدِ السَّلَامِ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْخَيْفِ مِنْ مِنًى فَقَالَ نَضَّرَ اللّٰهُ امْرَأً سَمِعَ مَقَالَتِيْ فَبَلَّغَهَا فَرُبَّ حَامِلِ فِقْهٍ غَيْرُ فَقِيْهٍ وَرُبَّ حَامِلِ فِقْهٍ إِلٰى مَنْ هُوَ أَفْقَهُ مِنْهُ۔

محمد بن عبداللہ بن نمیر، عبداللہ بن نمیر، محمد بن اسحاق، عبد السلام، زہری، محمد بن جبیر بن مطعم، جبیر بن مطعم سے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مقام خیف میں جو منیٰ میں واقع ہے، خطبہ دینے کھڑے ہوئے اور فرمایا اللہ تعالیٰ اس شخص کو شاداں و فرحاں رکھے جو میری ایک بات سن کر دوسرے تک پہنچا دے، کیونکہ بہت سے فقہ کے جاننے والے خود فقیہ نہیں ہوتے اور بہت سے فقہ جاننے والے ایسے ہوتے ہیں کہ جس شخص تک یہ بات پہنچاتے ہیں وہ اُن سے زیادہ فقیہ ہوتا ہے۔

۲۳۸- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا خَالِيْ يَعْلٰى ح وَحَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا سَعِيْدُ بْنُ يَحْيٰى قَالَا ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْحٰقَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِهِ۔

علی بن محمد، یعلی، ح، ہشام بن عمار، سعید، یحییٰ، محمد بن اسحاق، زہری، محمد بن جبیر، جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے مذکورہ حدیث کی طرح روایت کی ہے۔

۲۳۹- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ الْوَلِيْدِ قَالَا ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ أَبِيْهِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَضَّرَ اللّٰهُ امْرَأً سَمِعَ مِنَّا حَدِيْثًا فَبَلَّغَهُ فَرُبَّ مُبَلَّغٍ أَحْفَظُ مِنْ سَامِعٍ۔

شعبہ، سماک، عبدالرحمان بن عبداللہ، عبداللہ بن مسعود کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ سے شاد مانی عطا کرے جو مجھ سے ایک حدیث سن کر دوسروں تک پہنچائے کیونکہ کبھی جس تک حدیث پہنچائی گئی ہے وہ سننے والے سے زیادہ حافظ ہوتا ہے۔

۲۴۰- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ الْقَطَّانُ أَمْلَاهُ عَلَيْنَا ثَنَا قُرَّةُ بْنُ خَالِدٍ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سِيْرِيْنَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِيْ بَكْرَةَ عَنْ أَبِيْهِ وَعَنْ رَجُلٍ آخَرَ هُوَ أَفْضَلُ فِيْ نَفْسِيْ مِنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِيْ بَكْرَةَ قَالَ خَطَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ النَّحْرِ فَقَالَ لِيُبَلِّغِ الشَّاهِدُ الْغَائِبَ فَإِنَّهُ رُبَّ مُبَلَّغٍ يَبْلُغُهُ أَوْعٰى لَهُ مِنْ سَامِعٍ۔

محمد بن بشار، یحییٰ بن سعید القطان، قرۃ بن خالد، عبدالرحمان بن ابی بکرہ، ابوبکرہ انصاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قربانی کے روز خطبہ دیا اور فرمایا حاضر شخص کو چاہیے کہ وہ غائب کو یہ باتیں پہنچا دے کیونکہ بہت سے لوگوں کے پاس احادیث پہنچائی جاتی ہیں۔ اور وہ ان سننے والوں سے زیادہ محفوظ رکھتے ہیں۔

۲۴۱- حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ ثَنَا أَبُوْ أُسَامَةَ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ أَنْبَأَنَا النَّضْرُ بْنُ شُمَيْلٍ عَنْ بَهْزِ بْنِ حَكِيْمٍ عَنْ جَدِّهِ مُعَاوِيَةَ الْقُشَيْرِيِّ

ابوبکر بن ابی شیبہ، ابواسامہ، ح، اسحاق بن منصور، نضر بن شمیل، بہز بن حکیم، حکیم، معاویہ القشیری فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَلَا لِيُبَلِّغِ الشَّاهِدُ الْغَائِبَ۔

۲۴۲- حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ عَبْدَةَ أَنْبَأَنَا عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ مُحَمَّدٍ الدَّرَاوَرْدِيُّ حَدَّثَنِي قُدَامَةُ بْنُ مُوسَى عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْحُصَيْنِ التَّمِيمِيِّ عَنْ أَبِي عَلْقَمَةَ مَوْلَى ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ يَسَارٍ مَوْلَى ابْنِ عُمَرَ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِيُبَلِّغْ شَاهِدُكُمْ غَائِبَكُمْ۔

۲۴۳- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الدِّمَشْقِيُّ ثَنَا مُبَشِّرُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ الْحَلَبِيُّ عَنْ مُعَاذِ بْنِ رِفَاعَةَ عَنْ عَبْدِ الْوَهَّابِ بْنِ بُخْتٍ الْمَكِّيِّ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَضَّرَ اللّٰهُ عَبْدًا سَمِعَ مَقَالَتِي فَوَعَاهَا ثُمَّ بَلَّغَهَا عَنِّي فَرُبَّ حَامِلِ فِقْهٍ غَيْرِ فَقِيهٍ وَرُبَّ حَامِلِ فِقْهٍ إِلَى مَنْ هُوَ أَفْقَهُ مِنْهُ۔

## بَابُ مَنْ كَانَ مِفْتَاحًا لِلْخَيْرِ

۲۴۴- حَدَّثَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ الْحَسَنِ الْمَرْوَزِيُّ أَنْبَأَنَا مُحَمَّدُ بْنُ أَبِي عَدِيٍّ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ أَبِي حُمَيْدٍ ثَنَا حَفْصُ بْنُ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ أَنَسٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ مِنَ النَّاسِ مَفَاتِيحَ لِلْخَيْرِ مَغَالِيقَ لِلشَّرِّ وَإِنَّ مِنَ النَّاسِ مَفَاتِيحَ لِلشَّرِّ مَغَالِيقَ لِلْخَيْرِ فَطُوبَى لِمَنْ جَعَلَ اللّٰهُ مَفَاتِيحَ الْخَيْرِ عَلَى يَدَيْهِ وَوَيْلٌ لِمَنْ جَعَلَ اللّٰهُ مَفَاتِيحَ الشَّرِّ عَلَى يَدَيْهِ۔

۲۴۵- حَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ سَعِيدٍ الْأَيْلِيُّ أَبُو جَعْفَرٍ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ وَهْبٍ أَخْبَرَنِي عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ عَنْ أَبِي حَازِمٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ هٰذَا

فرمایا، یاد رکھو جو لوگ حاضر ہیں وہ اس بات کو ان لوگوں تک پہنچا دیں جو حاضر نہیں ہیں۔

احمد بن عبدہ، محمد بن عبدالعزیز الدراوردی، قدامۃ بن موسے، محمد بن الحسین التیمی، ابو علقمہ مولیٰ ابن عباس رضی اللہ عنہ۔ یسار مولیٰ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، تم میں سے جو حضرات موجود ہیں وہ یہ باتیں ان لوگوں تک پہنچا دیں جو موجود نہیں ہیں

محمد بن ابراہیم الدمشقی، مبشر بن اسماعیل الحلبی، معاذ بن رفاعہ، عبدالوہاب بن بخت المکی، انس بن مالک کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ اس بندے کو مسرور رکھے جو میری ایک بات سن کر اسے محفوظ رکھے، پھر اسے دوسرے تک پہنچائے کیونکہ بہت سے فقہ کی باتیں جاننے والے خود فقیہہ نہیں ہوتے اور بہت سے لوگ دوسروں سے بیان کرتے ہیں اور وہ ان سے زیادہ فقیہہ ہوتے ہیں۔

## کون سے لوگ بھلائی کی کنجیاں ہیں

حسین بن الحسن المروزی، محمد بن ابی عدی، محمد بن ابی حمید، حفص بن عبیداللہ بن انس، انس بن مالک کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا لوگوں میں سے بعض لوگ ایسے ہیں جو بھلائی کی کنجیاں ہیں برائی کو بند کرنے والے ہیں اور بعض لوگ ایسے ہیں جو برائی کو پھیلانے والے اور بھلائی کو بند کرنے والے ہیں تو اس شخص کے لیے بشارت ہو جس کے ہاتھ پر اللہ نے خیر کے دروازے کھولے ہیں اور اس شخص کی بربادی ہو جس کے ہاتھ پر شر کے دروازے کھولے گئے ہیں۔

ہارون بن سعید الایلی ابوجعفر، عبداللہ بن وہب، عبد الرحمان بن زید بن اسلم، ابو حازم، سہل بن سعد الساعدی کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا بھلائیاں خزانے ہیں۔ ان بھلائیوں کو کھولنے کی کنجیاں بھی ہیں، تو اس

الْخَيْرِ خَزَائِنُ وَلِتِلْكَ الْخَزَائِنِ مَفَاتِيحُ فَطُوبَى لِعَبْدٍ جَعَلَهُ اللّٰهُ مِفْتَاحًا لِلْخَيْرِ مِغْلَاقًا لِلشَّرِّ وَوَيْلٌ لِعَبْدٍ جَعَلَهُ اللّٰهُ مِفْتَاحًا لِلشَّرِّ مِغْلَاقًا لِلْخَيْرِ۔

شخص کے لیے بشارت ہو جو بھلائی کو کھولتا اور برائی کو بند کرتا ہو، اور اس شخص کے لیے بربادی ہو جو برائی کو کھولتا اور بھلائی کو بند کرتا ہے۔

## بَابُ ثَوَابِ مُعَلِّمِ النَّاسِ الْخَيْرَ۔

## نیکی کی تعلیم دینے والوں کا اجر

۲۴۶۔ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا حَفْصُ بْنُ عُمَرَ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَطَاءٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ أَنَّهُ يَسْتَغْفِرُ لِلْعَالِمِ مَنْ فِي السَّمٰوَاتِ وَمَنْ فِي الْأَرْضِ حَتَّى الْحِيتَانُ فِي الْبَحْرِ۔

ہشام بن عمار، حفص بن عمر، عثمان بن عطاء، عطاء، ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، زمین و آسمان میں جتنی چیزیں ہیں، عالم کے لیے مغفرت طلب کرتی ہیں۔ حتیٰ کہ دریا کی مچھلیاں بھی۔

۲۴۷۔ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ عِيسَى الْمِصْرِيُّ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ وَهْبٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَيُّوبَ عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذِ بْنِ أَنَسٍ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ عَلَّمَ عِلْمًا فَلَهُ أَجْرُ مَنْ عَمِلَ بِهِ لَا يَنْقُصُ مِنْ أَجْرِ الْعَامِلِ۔

احمد بن عیسی المصری، عبداللہ بن وہب، یحیی بن ایوب سہل بن انس، انس بن مالک کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو علم کی بات بتائے گا تو اسے اس پر عمل کرنے والے کا بھی اجر ملے گا اور عمل کرنے والے کے اجر میں کوئی کمی واقع نہیں ہوگی۔

۲۴۸۔ حَدَّثَنَا إِسْمٰعِيلُ بْنُ أَبِي كَرِيمَةَ الْحَرَّانِيُّ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ أَبِي عَبْدِ الرَّحِيمِ حَدَّثَنِي زَيْدُ ابْنُ أَبِي أُنَيْسَةَ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِي قَتَادَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَيْرُ مَا يُخَلِّفُ الرَّجُلُ مِنْ بَعْدِهِ ثَلٰثٌ وَلَدٌ صَالِحٌ يَدْعُو لَهُ وَصَدَقَةٌ تَجْرِي يَبْلُغُهُ أَجْرُهَا وَعِلْمٌ يُعْمَلُ بِهِ مِنْ بَعْدِهِ۔

اسماعیل بن ابی کریمۃ الحرانی، محمد بن سلمہ۔ ابوعبدالرحیم زید بن ابی انیسہ۔ زید بن اسلم، عبداللہ بن ابی قتادہ، ابوقتادہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا انسان مرنے کے بعد جو کچھ چھوڑ کر مرتا ہے ان میں سے بہترین چیزیں تین ہیں، اول نیک لڑکا جو اس کے لیے دعا کرے دوم صدقہ جاریہ کہ اس کا اجر اسے پہنچتا رہے اور سوم وہ علم جس پر لوگ اس کے بعد عمل کریں۔

۲۴۹۔ قَالَ أَبُو الْحَسَنِ حَدَّثَنَا أَبُو حَاتِمٍ ثَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ يَزِيدَ بْنِ سِنَانٍ الرُّهَاوِيُّ ثَنَا يَزِيدُ بْنُ سِنَانٍ يَعْنِي أَبَاهُ حَدَّثَنِي زَيْدُ بْنُ أَبِي أُنَيْسَةَ عَنْ فُلَيْحِ بْنِ سُلَيْمَانَ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِي قَتَادَةَ عَنْ أَبِيهِ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ نَحْوَهُ۔

ابوالحسن کہتے ہیں (تلمیذ ابن ماجہ) محمد بن یزید بن سنان الرہاوی، ابو حاتم، یزید بن سنان، زید بن ابی انیسہ۔ فلیح بن سلیمان، زید بن اسلم، عبداللہ بن ابو قتادہ، حضرت ابوقتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے سنا اور پھر سابقہ حدیث کی طرح بیان فرمایا۔

۲۵۰۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ وَهْبٍ

محمد بن یحیی، محمد بن وہب بن عطیہ، ولید بن مسلم مرزوق بن ابی الہذیل

ابنِ عُلَیَّۃَ ثنا الْوَلِیْدُ بْنُ مُسْلِمٍ ثنا مَرْزُوْقُ بْنُ اَبِی الْهُذَیْلِ حَدَّثَنِی الزُّهْرِیُّ حَدَّثَنِیْ اَبُوْ عَبْدِ اللّٰہِ الْاَغَرُّ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ مِمَّا یَلْحَقُ الْمُؤْمِنَ مِنْ عَمَلِہٖ وَحَسَنَاتِہٖ بَعْدَ مَوْتِہٖ عِلْمًا عَلَّمَہٗ وَنَشَرَہٗ وَوَلَدًا صَالِحًا تَرَکَہٗ وَمُصْحَفًا وَرَّثَہٗ اَوْ مَسْجِدًا بَنَاہُ اَوْ بَیْتًا لِابْنِ السَّبِیْلِ بَنَاہُ اَوْ نَهْرًا اَجْرَاہُ اَوْ صَدَقَۃً اَخْرَجَهَا مِنْ مَالِہٖ فِیْ صِحَّتِہٖ وَحَیَاتِہٖ یَلْحَقُہٗ مِنْ بَعْدِ مَوْتِہٖ۔

زہری، ابوعبداللہ الاغر ابوہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا مومن کے مرنے کے بعد اس کی نیکیوں اور اعمال میں سے جو چیزیں اسے نفع دیتی ہیں ایک تو ان میں سے علم ہے جس کی وہ تعلیم دے اور پھیلائے، دوسرا نیک لڑکا ہے جسے وہ چھوڑ کر مرا ہو تیسرا قرآن ہے کہ اس نے کسی کو اس کا وارث بنایا ہو، چوتھی مسجد ہے جس کی اس نے تعمیر کی ہو پانچواں وہ مکان ہے جو اس نے مسافروں کے قیام کے لیے بنایا ہو، چھٹی نہر ہے جو اس نے جاری کی ہو، ساتواں وہ صدقہ ہے جو اس نے اپنی زندگی اور بحالت صحت اللہ کی راہ میں دیا ہو یہ وہ چیزیں ہیں جو موت کے بعد بھی اس سے ملتی رہتی ہیں۔

۲۵۱۔ حَدَّثَنَا یَعْقُوْبُ بْنُ حُمَیْدِ بْنِ کَاسِبٍ الْمَدَنِیُّ حَدَّثَنِیْ اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ عَنْ صَفْوَانَ ابْنِ سُلَیْمٍ عَنْ عُبَیْدِ اللّٰہِ بْنِ طَلْحَۃَ عَنِ الْحَسَنِ الْبَصْرِیِّ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اَفْضَلُ الصَّدَقَۃِ اَنْ یَتَعَلَّمَ الْمَرْءُ الْمُسْلِمُ عِلْمًا ثُمَّ یُعَلِّمَہٗ اَخَاہُ الْمُسْلِمَ۔

یعقوب بن حمید بن کاسب المدنی، اسحاق بن ابراہیم صفوان بن سلیم، عبید اللہ بن طلحہ حسن البصری، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، سب سے بہترین صدقہ یہ ہے مسلمان علم کی بات سیکھ کر اپنے مسلمان بھائی کو سکھا دے۔

## بَابٌ مَنْ کَرِہَ اَنْ یُوْطَأَ عَقِبَاہُ۔

## کسی کے پیچھے پیچھے چلنے کی کراہت کا بیان

۲۵۲۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ ثنا سُوَیْدُ بْنُ عَمْرٍو عَنْ حَمَّادِ بْنِ سَلَمَۃَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ شُعَیْبِ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ اَبِیْہِ قَالَ مَا رُئِیَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَاْکُلُ مُتَّکِئًا قَطُّ وَلَا یَطَأُ عَقِبَیْہِ رَجُلَانِ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، سوید بن عمرو، حماد بن سلمہ ثابت، شعیب بن عبد اللہ بن عمرو، عبد اللہ بن عمرو بن العاص فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کبھی تکیہ لگا کر کھاتے ہوئے نہیں دیکھا گیا۔ اور نہ کبھی آپ کے پیچھے دو آدمی چلتے۔

۲۵۳۔ قَالَ اَبُو الْحَسَنِ وَحَدَّثَنَا حَازِمُ بْنُ یَحْیٰی ثنا اِبْرَاهِیْمُ بْنُ الْحَجَّاجِ السَّامِیُّ ثنا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَۃَ قَالَ اَبُو الْحَسَنِ وَحَدَّثَنَا اِبْرَاهِیْمُ بْنُ نَصْرٍ الْهَمْدَانِیُّ صَاحِبُ الْقَفِیْزِ ثنا مُوْسٰی بْنُ اِسْمَاعِیْلَ ثنا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَۃَ۔

ابوالحسن، حازم بن یحیی، ابراہیم بن الحجاج السامی، حماد بن سلمہ۔ ح۔ ابراہیم بن نصر الہمدانی صاحب القفیز، موسیٰ بن اسماعیل۔ حماد بن سلمہ۔ اس سند سے بھی یہ مذکورہ حدیث کو بیان کیا گیا ہے

۲۵۴۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ یَحْیٰی ثنا اَبُو الْمُغِیْرَۃِ ثنا مُعَاذُ ابْنُ رِفَاعَۃَ حَدَّثَنِیْ عَلِیُّ بْنُ یَزِیْدَ قَالَ سَمِعْتُ الْقَاسِمَ ابْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ یُحَدِّثُ عَنْ اَبِیْ اُمَامَۃَ قَالَ مَرَّ النَّبِیُّ

محمد بن یحیی، ابوالمغیرہ، معاذ بن رفاعہ۔ علی بن زید قاسم بن عبد الرحمان، ابوامامہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سخت گرمی کے دن میں بقیع غرقد کی طرف تشریف

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي يَوْمٍ شَدِيدِ الْحَرِّ نَحْوَ بَقِيعِ الْغَرْقَدِ
وَكَانَ النَّاسُ يَمْشُونَ خَلْفَهُ فَلَمَّا سَمِعَ صَوْتَ النِّعَالِ
وَقَرَ ذٰلِكَ فِي نَفْسِهِ فَجَلَسَ حَتّٰى قَدَّمَهُمْ أَمَامَهُ لِئَلَّا
يَقَعَ فِي نَفْسِهِ شَيْءٌ مِنَ الْكِبْرِ۔

۲۵۵- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ عَنْ سُفْيَانَ
عَنِ الْأَسْوَدِ بْنِ قَيْسٍ عَنْ نُبَيْحٍ الْعَنَزِيِّ عَنْ جَابِرِ بْنِ
عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا مَشٰى
أَصْحَابُهُ أَمَامَهُ وَتَرَكُوا ظَهْرَهُ لِلْمَلَائِكَةِ۔

## بَابُ ۲۳ الْوَصَاةِ بِطَلَبَةِ الْعِلْمِ

۲۵۶- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْحَارِثِ بْنِ رَاشِدٍ الْمِصْرِيُّ
ثَنَا الْحَكَمُ بْنُ عَبْدَةَ عَنْ أَبِي هَارُونَ الْعَبْدِيِّ عَنْ أَبِي
سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
قَالَ سَيَأْتِيكُمْ أَقْوَامٌ يَطْلُبُونَ الْعِلْمَ فَإِذَا رَأَيْتُمُوهُمْ
فَقُولُوا لَهُمْ مَرْحَبًا مَرْحَبًا بِوَصِيَّةِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاقْنُوهُمْ قُلْتُ لِلْحَكَمِ مَا اقْنُوهُمْ
قَالَ عَلِّمُوهُمْ۔

۲۵۷- حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَامِرِ بْنِ زُرَارَةَ ثَنَا الْمُعَلَّى
بْنُ هِلَالٍ عَنْ إِسْمَاعِيلَ قَالَ دَخَلْنَا عَلَى الْحَسَنِ نَعُودُهُ
حَتّٰى مَلَأْنَا الْبَيْتَ فَقَبَضَ رِجْلَيْهِ ثُمَّ قَالَ دَخَلْنَا عَلٰى
أَبِي هُرَيْرَةَ نَعُودُهُ حَتّٰى مَلَأْنَا الْبَيْتَ فَقَبَضَ رِجْلَيْهِ
ثُمَّ قَالَ دَخَلْنَا عَلٰى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
حَتّٰى مَلَأْنَا الْبَيْتَ وَهُوَ مُضْطَجِعٌ لِجَنْبِهِ فَلَمَّا رَآنَا
قَبَضَ رِجْلَيْهِ ثُمَّ قَالَ إِنَّهُ سَيَأْتِيكُمْ أَقْوَامٌ مِنْ بَعْدِي
يَطْلُبُونَ الْعِلْمَ فَرَحِّبُوا بِهِمْ وَحَيُّوهُمْ وَعَلِّمُوهُمْ قَالَ
فَأَدْرَكْنَا وَاللّٰهِ أَقْوَامًا مَا رَحَّبُوا بِنَا وَلَا حَيَّوْنَا وَلَا عَلَّمُونَا
إِلَّا بَعْدَ أَنْ كُنَّا نَذْهَبُ إِلَيْهِمْ فَيَجْفُونَا۔ ف

۲۵۸- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا عَمْرُو بْنُ مُحَمَّدٍ
الْعَنْقَزِيُّ أَنْبَأَنَا سُفْيَانُ عَنْ أَبِي هَارُونَ الْعَبْدِيِّ قَالَ

ے جاتے اور آپ کے پیچھے لوگ آتے ہوتے جب آپ جوتوں کی
آواز سنتے تو یہ بات آپ کو بہت ناگوار معلوم ہوتی آپ بیٹھ جاتے حتیٰ کہ
وہ لوگ آگے نکل جاتے اور آپ اس لیے ایسا فرماتے تاکہ دل میں فخر پیدا نہ ہو
(اس روایت میں علی بن زید اور قاسم ضعیف ہیں)

علی بن محمد، وکیع، سفیان، اسود بن قیس، نبیح العنزی
جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ، رسول اللہ صلے اللہ
علیہ وسلم جب چلتے تو آپ کے اصحاب آپ کے آگے آگے چلتے
اور پچھلا حصہ فرشتوں کے لیے چھوڑ دیتے۔

## طالبان علم کو وصیت کرنے کا بیان

محمد بن الحرث بن راشد المصری، حکم بن عبدہ، ابو
ہارون العبدی ررباعیؒ، ابوسعید رضی اللہ عنہ کا بیان ہے
کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تمہارے
پاس علم حاصل کرنے کے لیے بہت سی قومیں آئیں گی جب
تم انہیں دیکھو تو انہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ
وسلم کی وصیت کی خوشخبری دینا اور انہیں تلقین کرنا
ہے۔ میں نے حکم سے تلقین کے متعلق پوچھا تو بتایا کہ انہیں علم سکھانا۔

عبداللہ بن عامر بن زرارہ، معلی بن ہلال اسماعیل
کہتے ہیں ہم حسن کے پاس ان کی بیمار پرسی کے لیے گئے حتیٰ کہ
ان کا گھر بھر گیا، انہوں نے اپنے پاؤں سمیٹ لیے پھر کہا ہم
ابوہریرہ کے پاس ان کی عیادت کے لیے گئے، انہوں
نے پیر سمیٹ لیے، پھر فرمایا ہم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت
اقدس میں حاضر ہوئے حتیٰ کہ ہم نے آپ کے گھر کو بھر دیا۔ آپ
پہلو کے بل لیٹے ہوئے تھے آپ نے ہمیں دیکھ کر پائے اقدس سمیٹ
لیے اور فرمایا میرے بعد تمہارے پاس علم حاصل کرنے کے
لیے کچھ قومیں آئیں گی انہیں مبارکباد دینا اور انہیں تعلیم دینا
حسن کہتے ہیں ہم نے انہیں پایا جب ہم ان کے پاس گئے نہ تو انہوں نے

علی بن محمد، عمرو بن محمد العنقزی، سفیان، ابوہارون
العبدی کہتے ہیں، ہم جب ابوسعید خدری کے پاس جاتے

كُنَّا اِذَا اَتَيْنَا اَبَا سَعِيْدِ نِ الْخُدْرِيَّ قَالَ مَرْحَبًا بِوَصِيَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَنَا اِنَّ النَّاسَ لَكُمْ تَبَعٌ وَاِنَّهُمْ سَيَاْتُوْنَكُمْ مِنْ اَقْطَارِ الْاَرْضِ يَتَفَقَّهُوْنَ فِي الدِّيْنِ فَاِذَا جَآءُوْكُمْ فَاسْتَوْصُوْا بِهِمْ خَيْرًا۔

تو وہ فرماتے، تمہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وصیت مبارک ہو، لوگ تمہارے فرماں بردار ہیں اور وہ تمہارے پاس زمین کے مختلف حصوں سے دین سمجھنے کی خاطر آئیں گے، جب وہ آئیں تو انھیں نیکی کی تلقین کرنا۔

## بَابُ الْاِنْتِفَاعِ بِالْعِلْمِ وَالْعَمَلِ بِهٖ۔

## علم سے مستفید ہو کر اس پر عمل کرنے کا بیان

۲۵۹- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ ثَنَا اَبُوْ خَالِدِ الْاَحْمَرُ عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِيْ سَعِيْدٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَ مِنْ دُعَآءِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ عِلْمٍ لَا يَنْفَعُ وَمِنْ دُعَآءٍ لَا يُسْمَعُ وَمِنْ قَلْبٍ لَا يَخْشَعُ وَمِنْ نَفْسٍ لَا تَشْبَعُ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، ابوخالد الاحمر، ابن عجلان، سعید بن ابی سعید، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا یہ تھی: اے اللہ میں اس علم سے تیری پناہ چاہتا ہوں جو نفع نہ دے اور اس دعا سے جو سنی نہ جائے اور اس دل سے جو نہ ڈرے اور اس نفس سے جو سیر نہ ہو۔

۲۶۰- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ عَنْ مُوْسَى بْنِ عُبَيْدَةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ ثَابِتٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اللّٰهُمَّ انْفَعْنِيْ بِمَا عَلَّمْتَنِيْ وَعَلِّمْنِيْ مَا يَنْفَعُنِيْ وَزِدْنِيْ عِلْمًا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، عبداللہ بن نمیر، موسیٰ بن عبیدہ، محمد بن ثابت، ابوہریرہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ دعا فرمایا کرتے تھے۔ اے اللہ جو تو نے مجھے علم دیا ہے اس سے نفع دے اور مجھے وہ علم دے جو نفع پہنچائے اور میرے علم کو بڑھا اور ہر حال میں خدا ہی کی تعریف ہے۔

۲۶۱- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ ثَنَا يُوْنُسُ بْنُ مُحَمَّدٍ وَسُرَيْجُ بْنُ النُّعْمَانِ قَالَا ثَنَا فُلَيْحُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ مَعْمَرٍ اَبِيْ طُوَالَةَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَعَلَّمَ عِلْمًا مِمَّا يُبْتَغٰى بِهٖ وَجْهُ اللّٰهِ لَا يَتَعَلَّمُهٗ اِلَّا لِيُصِيْبَ بِهٖ عَرَضًا مِنَ الدُّنْيَا لَمْ يَجِدْ عَرْفَ الْجَنَّةِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَعْنِيْ رِيْحَهَا۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، یونس بن محمد، شریح بن النعمان فلیح بن سلیمان، ابوطوالہ عبداللہ بن عبدالرحمان بن معمر، سعید بن یسار، ابوہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص علم خالصتاً اللہ کے لیے نہیں بلکہ دنیاوی مقاصد کے لیے حاصل کرے تو قیامت کے دن وہ جنت کی خوشبو ہرگز نہیں پائے گا۔

۲۶۲- قَالَ اَبُو الْحَسَنِ اَنْبَاَنَا اَبُوْ حَاتِمٍ ثَنَا سَعِيْدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ ثَنَا فُلَيْحُ بْنُ سُلَيْمَانَ فَذَكَرَهٗ۔

ابوالحسن، ابوحاتم، سعید بن منصور، فلیح بن سلیمان اس سند سے بھی یہ روایت مروی ہے۔

۲۶۳- حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا حَمَّادُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ثَنَا اَبُوْ كَرِبٍ الْاَزْدِيُّ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ

ہشام بن عمار، حماد بن عبدالرحمان، ابوکرب الازدی نافع ابن عمر کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

عن النبي صلى الله عليه وسلم قال من طلب العلم ليماري به السفهاء او ليباهي به العلماء او ليصرف وجوه الناس اليه فهو في النار۔

۴۲۹ ارشاد فرمایا جو جہلا سے لڑنے یا علما پر فخر کرنے یا لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کرنے کی غرض سے علم حاصل کرے تو وہ جہنمی ہے۔

٢٦٤ - حدثنا محمد بن يحيى ثنا ابن ابي مريم انبأنا يحيى بن ايوب عن ابن جريج عن ابي الزبير عن جابر بن عبد الله ان النبي صلى الله عليه وسلم قال لا تعلموا العلم لتباهوا به العلماء ولا تماروا به السفهاء ولا تخيروا به المجالس فمن فعل ذلك فالنار النار۔

محمد بن یحییٰ، ابن ابی مریم، یحییٰ بن ایوب، ابن جریج ابو الزبیر، جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہا فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا علم کو اس لیے حاصل نہ کرو کہ اس سے علماء پر فخر کا اظہار کرو نہ اس لیے کہ جہلاء سے لڑو جھگڑو، اور نہ اس لیے کہ مجالس میں بڑے بنانے جاؤ جو شخص ایسا کرے گا اس کے لیے آگ ہے، آگ ہے۔

٢٦٥ - حدثنا محمد بن الصباح انبأنا الوليد بن مسلم عن يحيى بن عبد الرحمن الكندي عن عبيد الله بن ابي بردة عن ابن عباس عن النبي صلى الله عليه وسلم قال ان اناسا من امتي سيتفقهون في الدين ويقرءون القرآن ويقولون نأتي الامراء فنصيب من دنياهم ونعتزلهم بديننا ولا يكون ذلك كما لا يجتنى من القتاد الا الشوك كذلك لا يجتنى من قربهم الا قال محمد بن الصباح كانه الخطايا۔

محمد بن الصباح، ولید بن مسلم، یحییٰ بن عبد الرحمن الکندی عبید اللہ بن ابی بردہ، ابن عباس کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، میری امت میں سے کچھ لوگ دین حاصل کریں گے قرآن پڑھیں گے اور کہیں گے کہ ہم امیروں کے پاس اس لیے جاتے ہیں تاکہ ان سے دنیا حاصل کریں اور اپنے دین کو ان سے بچا رکھتے ہیں، حالانکہ یہ نہیں ہو سکتا جیسا کانٹے والے درخت سے پھل توڑنے میں کانٹے ہی ہاتھ آتے ہیں اسی طرح وہ ان کے قرب یا گناہوں سے بچ نہیں سکتے محمد بن صباح کہتے ہیں سوائے گناہوں کے کچھ حاصل نہ ہوگا۔

٢٦٦ - حدثنا علي بن محمد ومحمد بن اسمعيل قالا ثنا عبد الرحمن بن محمد المحاربي ثنا عمار بن سيف عن ابي معاذ البصري ح وحدثنا علي بن محمد ثنا اسحق بن منصور عن عمار بن سيف عن ابي معاذ عن ابن سيرين عن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم تعوذوا بالله من جب الحزن قالوا يا رسول الله وما جب الحزن قال واد في جهنم تتعوذ منه جهنم كل يوم اربع مائة مرة قيل يا رسول الله ومن يدخله قال اعد للقراء المرائين باعمالهم وان من ابغض القراء الى الله الذين يزورون الامراء قال المحاربي الجورة۔

علی بن محمد، محمد بن اسماعیل، عبد الرحمان بن محمد المحاربی، عمار بن سیف، ابو معاذ البصری، ح۔ علی بن محمد اسحاق بن منصور، عمار بن سیف، ابو معاذ، ابن سیرین، ابو ہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ سے جُبّ الحزن سے پناہ مانگو، صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ جب الحزن کیا شئے ہے آپ نے فرمایا جہنم میں ایک وادی ہے جس سے جہنم بھی ہر روز چار سو بار پناہ مانگتی ہے، صحابہ نے دریافت کیا یا رسول اللہ اس میں کون لوگ جائیں گے آپ نے فرمایا وہ ان قراء کے لیے تیار کی گئی ہے جو اپنے اعمال دکھا دکھا کر کرتے ہیں۔ اور اللہ کے نزدیک بدترین قراء وہ ہیں جو امراء کا دیدار کرتے ہیں۔ محاربی فرماتے ہیں اس سے مراد ظالم امراء ہیں

۲۶۷- قَالَ اَبُو الْحَسَنِ حَدَّثَنَا حَازِمُ بْنُ يَحْيٰى ثَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِىْ شَيْبَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ نُمَيْرٍ قَالَا ثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ عَنْ مُعَاوِيَةَ النَّصْرِيِّ وَكَانَ ثِقَةً ثُمَّ ذَكَرَ الْحَدِيْثَ نَحْوَهُ۔

ابوالحسن، حازم بن یحیی، ابوبکر بن ابی شیبہ اور محمد بن نمیر۔ عبداللہ بن نمیر، معاویہ النصری۔ جو ثقہ تھے انہوں نے سابقہ حدیث کی طرح روایت کی ہے۔

۲۶۸- حَدَّثَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ نَصْرٍ ثَنَا اَبُوْ غَسَّانَ مَالِكُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ ثَنَا عَمَّارُ بْنُ سَيْفٍ عَنْ اَبِىْ مُعَاذٍ قَالَ مَالِكُ بْنُ اِسْمَاعِيْلَ قَالَ عَمَّارٌ لَا اَدْرِىْ مُحَمَّدٌ اَوْ اَنَسُ بْنُ سِيْرِيْنَ۔

ابراہیم بن نصر، ابوغسان مالک بن اسماعیل، عمار بن سیف، ابو معاذ، مالک بن اسماعیل کا بیان ہے کہ عمار کہا کرتے تھے میں نہیں جانتا یہ روایت محمد بن سیرین سے مروی ہے یا انس بن سیرین سے۔

۲۶۹- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ وَالْحُسَيْنُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ قَالَا ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ عَنْ مُعَاوِيَةَ النَّصْرِيِّ عَنْ نَهْشَلٍ عَنِ الضَّحَّاكِ عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ لَوْ اَنَّ اَهْلَ الْعِلْمِ صَانُوا الْعِلْمَ وَوَضَعُوْهُ عِنْدَ اَهْلِهٖ لَسَادُوْا بِهٖ اَهْلَ زَمَانِهِمْ وَلٰكِنَّهُمْ بَذَلُوْهُ لِاَهْلِ الدُّنْيَا لِيَنَالُوْا بِهٖ مِنْ دُنْيَاهُمْ فَهَانُوْا عَلَيْهِمْ سَمِعْتُ نَبِيَّكُمْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ جَعَلَ الْهُمُوْمَ هَمًّا وَاحِدًا هَمَّ اٰخِرَتِهٖ كَفَاهُ اللّٰهُ هَمَّ دُنْيَاهُ وَمَنْ تَشَعَّبَتْ بِهِ الْهُمُوْمُ فِىْ اَحْوَالِ الدُّنْيَا لَمْ يُبَالِ اللّٰهُ فِىْ اَىِّ اَوْدِيَتِهَا هَلَكَ۔

علی بن محمد، حسین بن عبدالرحمان۔ عبداللہ بن نمیر معاویہ النصری، نہشل، ضحاک، اسود بن یزید، عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ اگر علماء علم حاصل کرنے کے بعد اسے محفوظ رکھتے اور اسے اہل لوگوں کے سامنے پیش کرتے تو اہل زمانہ کے سردار بن جاتے، لیکن انہوں نے اسے دنیا والوں پر اپنی دنیا حاصل کرنے کے لیے خرچ کیا۔ اس وجہ سے ذلیل ہو گئے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے وہ شخص جسے فکر ہو تو صرف آخرت ہو تو اللہ تعالیٰ غم دنیا سے اس کی کفایت فرمائے گا اور جو شخص دنیاوی امور میں پریشان ہوتا رہے گا اللہ تعالیٰ کو اس کی پرواہ نہیں چاہے وہ کسی وادی میں بھی گر کر مرے۔

۲۷۰- قَالَ اَبُو الْحَسَنِ حَدَّثَنَا حَازِمُ بْنُ يَحْيٰى ثَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِىْ شَيْبَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَا ثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ عَنْ مُعَاوِيَةَ النَّصْرِيِّ وَكَانَ ثِقَةً ثُمَّ ذَكَرَ الْحَدِيْثَ نَحْوَهُ بِاِسْنَادِهٖ۔

ابوالحسن، حازم بن یحیی، ابوبکر بن ابی شیبہ اور محمد بن عبداللہ بن نمیر۔ عبداللہ بن نمیر۔ معاویہ النصری۔ جو ثقہ تھے پھر انہوں نے اپنی اس سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کو روایت کیا۔

۲۷۱- حَدَّثَنَا زَيْدُ بْنُ اَخْزَمَ وَعَبَّادُ بْنُ الْوَلِيْدِ قَالَا ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبَّادٍ الْهُنَائِىُّ ثَنَا عَلِىُّ بْنُ الْمُبَارَكِ الْهُنَائِىُّ عَنْ اَيُّوْبَ السَّخْتِيَانِىِّ عَنْ خَالِدِ بْنِ دُرَيْكٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ طَلَبَ الْعِلْمَ لِغَيْرِ اللّٰهِ اَوْ اَرَادَ بِهٖ غَيْرَ اللّٰهِ فَلْيَتَبَوَّاْ

زید بن اخزم، ابو بدر عباد بن الولید، محمد بن عباد الہنائی، علی بن مبارک الہنائی، ایوب سختیانی، خالد بن دریک ابن عمر کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس نے اللہ کے سوا کسی اور کی رضا کے لیے علم طلب کیا یا علم کے ذریعہ اللہ کے سوا کسی کی رضا کا ارادہ کیا تو اسے اپنا ٹھکانہ جہنم

مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ۔

۲۷۲۔ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَاصِمٍ الْعَبَّادَانِيُّ ثَنَا بَشْرُ بْنُ مَيْمُونٍ قَالَ سَمِعْتُ اَشْعَثَ بْنَ سَوَّارٍ عَنِ ابْنِ سِيرِينَ عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ لَا تَعَلَّمُوا الْعِلْمَ لِتُبَاهُوا بِهِ الْعُلَمَاءَ اَوْ لِتُمَارُوا بِهِ السُّفَهَاءَ اَوْ لِتَصْرِفُوا وُجُوهَ النَّاسِ اِلَيْكُمْ فَمَنْ فَعَلَ ذٰلِكَ فَهُوَ فِي النَّارِ۔

۲۷۳۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمَاعِيلَ اَنْبَاَنَا وَهْبُ بْنُ اِسْمٰعِيلَ الْاَسَدِيُّ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَعِيدٍ الْمَقْبُرِيُّ عَنْ جَدِّهِ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَعَلَّمَ الْعِلْمَ لِيُبَاهِيَ بِهِ الْعُلَمَاءَ وَيُمَارِيَ بِهِ السُّفَهَاءَ وَيَصْرِفَ بِهِ وُجُوهَ النَّاسِ اِلَيْهِ اَدْخَلَهُ اللّٰهُ جَهَنَّمَ۔

میں سمجھ لینا چاہیے۔

احمد بن عاصم العبادانی، بشر بن میمون، اشعث بن سوار، ابن سیرین، حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، علم کو اس لیے نہ سیکھو کہ علماء پر فخر جتاؤ، یا جہلاء سے جھگڑو، یا لوگوں کو اپنی جانب متوجہ کرو۔ جس نے ایسا کیا تو وہ جہنم میں جائے گا۔

محمد بن اسماعیل، وہب بن اسماعیل الاسدی عبداللہ بن سعید المقبری، ابوسعید المقبری، ابوہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس نے علم اس غرض سے سیکھا کہ علماء پر فخر جتائے یا جہلاء سے لڑسکے یا لوگوں کو اپنی جانب متوجہ کرسکے تو اللہ اسے جہنم میں داخل کرے گا۔

## بَابُ ۲۵ مَنْ سُئِلَ عَنْ عِلْمٍ فَكَتَمَهُ۔

## علم کو چھپانے کا بیان

۲۷۴۔ حَدَّثَنَا اَبُو بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ ثَنَا اَسْوَدُ بْنُ عَامِرٍ ثَنَا عُمَارَةُ بْنُ زَاذَانَ ثَنَا عَلِيُّ بْنُ الْحَكَمِ ثَنَا عَطَاءٌ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا مِنْ رَجُلٍ يَحْفَظُ عِلْمًا فَيَكْتُمُهُ اِلَّا اُتِيَ بِهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مُلْجَمًا بِلِجَامٍ مِنَ النَّارِ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، اسود بن عامر، عمارۃ بن زاذان علی بن الحکم، عطاء۔ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص علم کی کوئی بات یاد کرتا ہے پھر اسے مخفی رکھتا ہے تو وہ قیامت کے روز اس حال میں آئے گا کہ اس کے منہ میں آگ کی لگام پڑی ہوگی

۲۷۵۔ قَالَ اَبُو الْحَسَنِ اَيِ الْقَطَّانُ وَحَدَّثَنَا اَبُو حَاتِمٍ ثَنَا اَبُو الْوَلِيدِ ثَنَا عُمَارَةُ بْنُ زَاذَانَ فَذَكَرَ نَحْوَهُ۔

ابوالحسن القطان، ابوحاتم، ابوالولید، عمارۃ بن زاذان اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

۲۷۶۔ حَدَّثَنَا اَبُو مَرْوَانَ الْعُثْمَانِيُّ مُحَمَّدُ بْنُ عُثْمَانَ ثَنَا اِبْرٰهِيمُ بْنُ سَعْدٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ابْنِ هُرْمُزَ الْاَعْرَجِ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَا هُرَيْرَةَ يَقُولُ وَاللّٰهِ لَوْلَا اٰيَتَانِ فِي كِتَابِ اللّٰهِ تَعَالٰى مَا حَدَّثْتُ عَنْهُ يَعْنِي عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَيْئًا اَبَدًا لَوْلَا قَوْلُ اللّٰهِ اِنَّ الَّذِينَ يَكْتُمُونَ مَا اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ الْكِتَابِ اِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَتَيْنِ۔

ابومروان العثمانی، محمد بن عثمان، ابراہیم بن سعد زہری، عبدالرحمان بن ہرمز الاعرج، ابوہریرہ فرماتے ہیں اگر قرآن شریف میں دو آیتیں نہ ہوتیں، تو وہ کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی حدیث بیان نہ کرتے وہ آیات یہ ہیں۔ "وہ جو چھپاتے ہیں اللہ کی اُتاری ہوئی کتاب کو........ دو آیتیں۔

(سورۃ البقرہ، آیت ۱۷۴، ۱۷۵)

۲۷۷۔ حَدَّثَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ أَبِي السَّرِيِّ الْعَسْقَلَانِيُّ ثَنَا خَلَفُ بْنُ تَمِيمٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ السَّرِيِّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا لَعَنَ آخِرُ هٰذِهِ الْأُمَّةِ أَوَّلَهَا فَمَنْ كَتَمَ حَدِيثًا فَقَدْ كَتَمَ مَا أَنْزَلَ اللهُ۔

حسین بن ابی السری العسقلانی، خلف بن تمیم۔ عبداللہ بن السری، محمد بن المنکدر، جابر بن عبداللہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب اس امت کے اخیر کے لوگ پہلوں پر لعنت کرنے لگیں گے تو اس وقت جس نے ایک حدیث کو چھپایا تو گویا کہ اس نے اللہ کے نازل کردہ حکم کو مخفی رکھا۔

۲۷۸۔ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ الْأَزْهَرِ ثَنَا الْهَيْثَمُ بْنُ جَمِيلٍ حَدَّثَنِي عَمْرُو بْنُ سُلَيْمٍ ثَنَا يُوسُفُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ يَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ سُئِلَ عَنْ عِلْمٍ فَكَتَمَهُ أُلْجِمَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِلِجَامٍ مِنْ نَارٍ۔

احمد بن الازہر، ہیثم بن جمیل، عمرو بن سلیم، یوسف بن ابراہیم انس بن مالک سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس سے کوئی علم کی بات دریافت کی جائے اور وہ اسے مخفی رکھے تو قیامت کے دن اسے آگ کی لگام لگائی جائے گی۔

۲۷۹۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ حِبَّانَ بْنِ وَاقِدٍ الثَّقَفِيُّ أَبُو إِسْحَاقَ الْوَاسِطِيُّ ثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ عَاصِمٍ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ دَابٍ عَنْ صَفْوَانَ بْنِ سُلَيْمٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ كَتَمَ عِلْمًا مِمَّا يَنْفَعُ اللهُ بِهِ فِي أَمْرِ النَّاسِ أَمْرِ الدِّينِ أَلْجَمَهُ اللهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِلِجَامٍ مِنَ النَّارِ۔

اسماعیل بن حبان بن واقد الثقفی، ابو اسحاق الواسطی، عبداللہ بن عاصم، محمد بن داب، صفوان بن سلیم، عبد الرحمان بن ابی سعید الخدری، ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس نے علم کی وہ بات چھپائی جس سے اللہ تعالیٰ دین کے کام میں لوگوں کو فائدہ پہنچاتا ہو تو اسے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن آگ کی لگام لگائے گا۔

۲۸۰۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ حَفْصِ بْنِ هِشَامِ بْنِ زَيْدِ بْنِ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ثَنَا أَبُو إِبْرَاهِيمَ إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الْكَرَابِيسِيُّ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سُئِلَ عَنْ عِلْمٍ يَعْلَمُهُ فَكَتَمَهُ أُلْجِمَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِلِجَامٍ مِنْ نَارٍ۔

محمد بن عبداللہ بن حفص بن ہاشم بن زید بن انس بن مالک، ابو ابراہیم اسماعیل بن ابراہیم الکرابیسی، ابن عون محمد بن سیرین، ابو ہریرہ سے حدیث ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس سے کوئی علم کی بات دریافت کی جائے اور وہ اسے مخفی رکھے تو قیامت کے دن اسے آگ کی لگام لگائی جائے گی۔

# أَبْوَابُ الذِّكْرِ

# ابواب الذکر

## بَابُ ٦٧٢ ثَوَابِ الْقُرْآنِ

## قرآن مجید کے ثواب کا بیان

١٥٧٤- حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا عِيسَى بْنُ يُونُسَ ثَنَا سَعِيدُ بْنُ أَبِي عَرُوبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ زُرَارَةَ بْنِ أَوْفَى عَنْ سَعْدِ بْنِ هِشَامٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَاهِرُ بِالْقُرْآنِ بِالسَّفَرَةِ الْكِرَامِ الْبَرَرَةِ وَالَّذِي يَقْرَؤُهُ يَتَتَعْتَعُ فِيهِ وَهُوَ عَلَيْهِ شَاقٌّ لَهُ أَجْرَانِ اثْنَانِ.

ہشام، عیسٰے بن یونس، ابن ابی عروبہ، قتادہ، زرارہ بن اوفی، سعد بن ہشام، حضرت عائشہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو قرآن کو قرات کے ساتھ پڑھنے میں ماہر ہوگا وہ ان ایلچی فرشتوں کے ساتھ ہوگا جو نہایت بزرگ اور نیک ہیں اور جو رک رک کر پڑھے گا اور زبان کی لکنت سے مجبور ہوگا اسے دوگنا اجر دیا جائے گا

١٥٧٥- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ ثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ مُوسَى أَنْبَأَنَا شَيْبَانُ عَنْ فِرَاسٍ عَنْ عَطِيَّةَ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُقَالُ لِصَاحِبِ الْقُرْآنِ إِذَا دَخَلَ الْجَنَّةَ اقْرَأْ وَاصْعَدْ فَيَقْرَأُ وَيَصْعَدُ بِكُلِّ آيَةٍ دَرَجَةً حَتَّى يَقْرَأَ آخِرَ شَيْءٍ مَعَهُ.

ابوبکر، عبیداللہ بن موسٰے، شیبان، فراس، عطیہ، ابو سعید فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا قرآن کی تلاوت کرنے والے کے لیے قیامت کے دن حکم ہوگا جب وہ جنت میں داخل ہوگا قرآن پڑھ اور آگے چڑھتا چلا جا وہ ہر آیت کے بدلے ایک درجہ ترقی کرتا چلا جائے گا حتیٰ کہ جہاں اس کی آخری آیت ہوگی وہ اس کا درجہ ہوگا۔

١٥٧٦- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ عَنْ بَشِيرِ بْنِ مُهَاجِرٍ عَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَجِيءُ الْقُرْآنُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ كَالرَّجُلِ الشَّاحِبِ فَيَقُولُ أَنَا الَّذِي أَسْهَرْتُ لَيْلَكَ وَأَظْمَأْتُ نَهَارَكَ.

علی بن محمد، وکیع، بشیر بن مہاجر، ابن بریدہ، بریدہ فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا قیامت کے دن قرآن ایک تھکے ماندے انسان کی صورت میں آئے گا۔ اور حافظ قرآن سے کہے گا میں نے ہی تجھے رات کو جگائے رکھا اور دن کو پیاسا رکھا۔

١٥٧٧- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَلِيٌّ

ابو بکر، علی بن محمد، وکیع، اعمش، ابوصالح، ابوہریرہ

ابْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ ثَنَا وَكِيعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُحِبُّ أَحَدُكُمْ إِذَا رَجَعَ إِلَى أَهْلِهِ أَنْ يَجِدَ فِيهِ ثَلَاثَ خَلِفَاتٍ عِظَامٍ سِمَانٍ قُلْنَا نَعَمْ قَالَ فَثَلَاثُ آيَاتٍ يَقْرَؤُهُنَّ أَحَدُكُمْ فِي صَلَاتِهِ خَيْرٌ لَهُ مِنْ ثَلَاثِ خَلِفَاتٍ سِمَانٍ عِظَامٍ۔

کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کیا تم میں سے کوئی اس بات کو پسند کرتا ہے کہ جب بھی وہ گھر جائے تو اسے تین موٹی موٹی اونٹنیاں گھر پر بندھی ہوئی ملیں ہم نے عرض کیا کیوں نہیں آپ نے فرمایا تم میں سے جب کوئی شخص نماز میں تین آیات پڑھتا ہے تو وہ ان تین اونٹنیوں سے افضل ہے۔

۱۵۷۸۔ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ الْأَزْهَرِ ثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَنْبَأَنَا مَعْمَرٌ عَنْ أَيُّوبَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَثَلُ الْقُرْآنِ مَثَلُ الْإِبِلِ الْمُعَقَّلَةِ إِنْ تَعَاهَدَهَا صَاحِبُهَا بِعَقْلِهَا أَمْسَكَهَا عَلَيْهِ وَإِنْ أَطْلَقَ عُقُلَهَا ذَهَبَتْ۔

احمد بن الازہر، عبدالرزاق، معمر، ایوب، نافع، ابن عمر کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا قرآن کی مثال بندھے ہوئے اونٹ کی طرح ہے جب تک مالک اسے باندھے رکھے گا تب تک وہ قبضہ میں رہے گا اور جب اونٹ کی رسی کھول دے گا تو اونٹ بھاگ جائے گا۔

۱۵۷۹۔ حَدَّثَنَا أَبُو مَرْوَانَ مُحَمَّدُ بْنُ عُثْمَانَ الْعُثْمَانِيُّ ثَنَا عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ أَبِي حَازِمٍ عَنِ الْعَلَاءِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ قَالَ اللَّهُ عَزَّ وَجَلَّ قَسَمْتُ الصَّلَاةَ بَيْنِي وَبَيْنَ عَبْدِي شَطْرَيْنِ فَنِصْفُهَا لِي وَنِصْفُهَا لِعَبْدِي وَلِعَبْدِي مَا سَأَلَ قَالَ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اقْرَءُوا يَقُولُ الْعَبْدُ الْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ فَيَقُولُ اللَّهُ عَزَّ وَجَلَّ حَمِدَنِي عَبْدِي وَلِعَبْدِي مَا سَأَلَ فَيَقُولُ الرَّحْمَنِ الرَّحِيمِ فَيَقُولُ أَثْنَى عَلَيَّ عَبْدِي وَلِعَبْدِي مَا سَأَلَ يَقُولُ مَالِكِ يَوْمِ الدِّينِ فَيَقُولُ اللَّهُ مَجَّدَنِي عَبْدِي فَهَذَا لِي وَهَذِهِ الْآيَةُ بَيْنِي وَبَيْنَ عَبْدِي نِصْفَيْنِ يَقُولُ الْعَبْدُ إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ يَعْنِي فَهَذِهِ بَيْنِي وَبَيْنَ عَبْدِي وَلِعَبْدِي مَا سَأَلَ وَآخِرُ السُّورَةِ لِعَبْدِي يَقُولُ الْعَبْدُ اهْدِنَا الصِّرَاطَ

ابو مروان محمد بن عثمان العثمانی، عبدالعزیز بن ابی حازم، علاء، عبدالرحمان، ابوہریرۃ کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ارشاد فرمایا اللہ تعالٰے فرماتا ہے میں نے نماز کو اپنے اور بندے کے مابین آدھا آدھا تقسیم کر دیا ہے اور بندہ جو سوال کرتا ہے وہ اسے عطا ہوگا۔ جب بندہ کہتا ہے الحمد للہ رب العالمین تو اللہ تعالٰے فرماتا ہے میرے بندے نے میری تعریف کی اور بندہ جو سوال کر رہا ہے وہ اسے عطا کر دیا جائے گا جب بندہ کہتا ہے الرحمان الرحیم تو ارشاد خداوندی ہوتا ہے میرے بندے نے میری ثنا بیان کی اسے وہ عطا ہوگا جس کا سوال کرے گا بندہ کہتا ہے مالک یوم الدین تو اللہ تعالٰے ارشاد فرماتا ہے میرے بندے نے میری عظمت بیان کی تو یہ میرے لیے ہے میرے اور میرے بندے کے درمیان آدھی آدھی ہے اور جب بندہ کہتا ہے ایاک نعبد و ایاک نستعین تو اللہ تعالٰے فرماتا ہے یہ میرے اور میرے بندے کے درمیان آدھی آدھی ہے اور بندہ جو سوال کر رہا ہے وہ اسے عطا

الْمُسْتَقِيمَ صِرَاطَ الَّذِينَ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّالِّينَ فَهَذَا لِعَبْدِي وَلِعَبْدِي مَا سَأَلَ۔

کیا جائے گا اور جب بندہ کہتا ہے اہدنا الصراط المستقیم آخر سورۃ تک تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ میرے بندہ کے لیے ہے اور بندہ جو سوال کر رہا ہے وہ اسے عطا کیا جائے گا۔

۱۵۸۰۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا غُنْدَرٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ خُبَيْبِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ عَنْ حَفْصِ بْنِ عَاصِمٍ عَنْ أَبِي سَعِيدِ بْنِ الْمُعَلَّى قَالَ قَالَ لِي رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَلَا أُعَلِّمُكَ أَعْظَمَ سُورَةٍ فِي الْقُرْآنِ قَبْلَ أَنْ أَخْرُجَ مِنَ الْمَسْجِدِ قَالَ فَذَهَبَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيَخْرُجَ فَأَذْكَرْتُهُ فَقَالَ الْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ وَهِيَ السَّبْعُ الْمَثَانِي وَالْقُرْآنُ الْعَظِيمُ الَّذِي أُوتِيتُهُ۔

ابوبکر، غندر، شعبہ، خبیب بن عبدالرحمان، حفص بن عاصم، ابوسعید بن المعلیٰ کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا کیا میں تجھے مسجد سے نکلنے سے پہلے وہ سورت نہ سکھا دوں جو قرآن میں سب سے بڑی سورت ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب مسجد سے باہر تشریف لے جانے لگے تو میں نے یاد دہانی کرائی تو آپ نے فرمایا وہ سورت الحمد ہے۔ اور وہی سبع مثانی اور قرآن عظیم ہے جو مجھے عطا کیا گیا ہے۔

۱۵۸۱۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا أَبُو أُسَامَةَ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ عَبَّاسٍ الْجُشَمِيِّ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ سُورَةً فِي الْقُرْآنِ ثَلَاثُونَ آيَةً شَفَعَتْ لِصَاحِبِهَا حَتَّى غُفِرَ لَهُ تَبَارَكَ الَّذِي بِيَدِهِ الْمُلْكُ۔

ابوبکر، ابواسامہ، شعبہ، قتادہ، عباس الجشمی، ابوہریرہ کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا قرآن میں ایک سورت ہے جس میں تیس آیات ہیں وہ اپنے پڑھنے والے کے لیے شفاعت کرے گی حتیٰ کہ اس کی مغفرت کر دی جائے گی اور وہ تبارک الذی بیدہ الملک ہے۔

۱۵۸۲۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ ثَنَا خَالِدُ بْنُ مَخْلَدٍ ثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ بِلَالٍ حَدَّثَنِي سُهَيْلٌ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ تَعْدِلُ ثُلُثَ الْقُرْآنِ

ابوبکر، خالد بن مخلد، سلیمان بن بلال، سہیل، ابوصالح، ابوہریرہ کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا قل ہو اللہ احد تہائی قرآن کے برابر ہے۔

۱۵۸۳۔ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْخَلَّالُ ثَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ عَنْ جَرِيرِ بْنِ حَازِمٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ تَعْدِلُ ثُلُثَ الْقُرْآنِ۔

حسن بن علی الخلال، یزید بن ہارون، جریر، قتادہ، انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی یہ روایت مروی ہے۔

۱۵۸۴۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ أَبِي قَيْسٍ الْأَوْدِيِّ عَنْ عَمْرِو بْنِ مَيْمُونٍ عَنْ أَبِي مَسْعُودٍ الْأَنْصَارِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اللَّهُ أَحَدٌ الْوَاحِدُ الصَّمَدُ تَعْدِلُ

علی بن محمد، وکیع، سفیان، ابوقیس الاودی، عمرو بن میمون، ابومسعود کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ احد الواحد الصمد تہائی قرآن کے برابر ہے۔ یعنی سورہ اخلاص۔

ثُلُثَ الْقُرْاٰنِ

## بَابٌ ۶۷۳ فَضْلِ الذِّكْرِ

## ذکر کی فضیلت کا بیان

۱۵۸۵- حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ بْنُ حُمَيْدِ بْنِ كَاسِبٍ ثَنَا الْمُغِيرَةُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَعِيْدِ ابْنِ اَبِيْ هِنْدٍ عَنْ زِيَادِ بْنِ اَبِيْ زِيَادٍ مَوْلَى ابْنِ عَيَّاشٍ عَنْ اَبِيْ بَحْرِيَّةَ عَنْ اَبِي الدَّرْدَاءِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَلَا اُنَبِّئُكُمْ بِخَيْرِ اَعْمَالِكُمْ وَاَرْضَاهَا عِنْدَ مَلِيْكِكُمْ وَاَرْفَعِهَا فِيْ دَرَجَاتِكُمْ وَخَيْرٍ لَّكُمْ مِنْ اِعْطَاءِ الذَّهَبِ وَالْوَرِقِ وَمِنْ اَنْ تَلْقَوْا عَدُوَّكُمْ فَتَضْرِبُوْا اَعْنَاقَهُمْ وَيَضْرِبُوْا اَعْنَاقَكُمْ قَالُوْا وَمَا ذَاكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ ذِكْرُ اللّٰهِ وَقَالَ مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ مَا عَمِلَ امْرُؤٌ بِعَمَلٍ اَنْجٰى لَهٗ مِنْ عَذَابِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ مِنْ ذِكْرِ اللّٰهِ.

یعقوب بن حمید، مغیرۃ بن عبدالرحمان بن عبداللہ بن سعید بن ابی ہند، زیاد بن ابی زیاد مولیٰ ابن عیاش، ابن بحریہ ابوالدرداؓ کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کیا میں تمہیں وہ عمل نہ بتاؤں جو سب سے بہتر ہو اور تمہارے مالک کو زیادہ محبوب ہو۔ تمہارے درجات کو بلند کرتا ہو تمہارے لیے سونا چاندی خرچ کرنے اور دشمن سے ایسی جنگ کرنے کہ وہ تمہاری گردنیں اتاریں اور تم ان کی گردنیں اتارو، بہتر ہو صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ وہ کیا ہے آپ نے فرمایا وہ اللہ کا ذکر ہے معاذ بن جبل فرماتے ہیں اللہ کے عذاب سے نجات دلانے والی کوئی چیز اللہ کے ذکر سے بڑھ کر نہیں ہے۔

۱۵۸۶- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ ثَنَا يَحْيَى بْنُ اٰدَمَ عَنْ عَمَّارِ بْنِ رُزَيْقٍ عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنِ الْاَغَرِّ اَبِيْ مُسْلِمٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ وَاَبِيْ سَعِيْدٍ يَشْهَدَانِ بِهٖ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا جَلَسَ قَوْمٌ مَجْلِسًا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ فِيْهِ اِلَّا حَفَّتْهُمُ الْمَلَائِكَةُ وَتَغَشَّتْهُمُ الرَّحْمَةُ وَتَنَزَّلَتْ عَلَيْهِمُ السَّكِيْنَةُ وَذَكَرَهُمُ اللّٰهُ فِيْمَنْ عِنْدَهٗ.

ابوبکر، یحییٰ بن آدم، عمار بن زریق، ابواسحاق، اغر، ابومسلم، ابوہریرہ اور ابوسعید سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب کوئی قوم اللہ کا ذکر کرنے کے لیے بیٹھی ہے۔ تو فرشتے اسے گھیر لیتے ہیں اور رحمت انہیں ڈھانپ لیتی ہے۔ اور سکینت ان پر نازل ہونے لگتی ہے۔ اور اللہ فرشتوں سے ان کا ذکر کرتا ہے۔

۱۵۸۷- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرٍ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُصْعَبٍ عَنِ الْاَوْزَاعِيِّ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ عَنْ اُمِّ الدَّرْدَاءِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ يَقُوْلُ اَنَا مَعَ عَبْدِيْ اِذَا هُوَ ذَكَرَنِيْ وَتَحَرَّكَتْ بِيْ شَفَتَاهُ.

ابوبکر، محمد بن مصعب، اوزاعی، اسمٰعیل بن عبیداللہ، ام الدرداء، ابوہریرہ فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالےٰ ارشاد فرماتا ہے میں اپنے بندے کے ساتھ ہوتا ہوں جب وہ میرا ذکر کرتا ہے اور اس کے ہونٹ میرے ذکر کی وجہ سے حرکت میں ہوتے ہیں۔

۱۵۸۸- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرٍ ثَنَا زَيْدُ بْنُ الْحُبَابِ اَخْبَرَنِيْ مُعَاوِيَةُ بْنُ صَالِحٍ اَخْبَرَنِيْ عَمْرُو بْنُ قَيْسٍ الْكِنْدِيُّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بُسْرٍ اَنَّ اَعْرَابِيًّا قَالَ

ابوبکر، زید بن الحباب، معاویہ بن صالح، عمرو بن قیس الکندی، عبداللہ بن بسر نے فرمایا کہ ایک اعرابی نے عرض کیا یا نبی اللہ اسلام میں نیک اعمال کا طریقہ بہت زیادہ

لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ شَرَائِعَ الْإِسْلَامِ قَدْ كَثُرَتْ عَلَيَّ فَأَنْبِئْنِي مِنْهَا بِشَيْءٍ أَتَشَبَّثُ بِهِ قَالَ لَا يَزَالُ لِسَانُكَ رَطْبًا مِنْ ذِكْرِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ۔

## بَابُ فَضْلِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ

۱۵۸۹۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ ثَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ عَلِيٍّ عَنْ حَمْزَةَ الزَّيَّاتِ عَنْ أَبِي إِسْحٰقَ عَنِ الْأَغَرِّ أَبِي مُسْلِمٍ أَنَّهُ شَهِدَ عَلَى أَبِي هُرَيْرَةَ وَأَبِي سَعِيدٍ أَنَّهُمَا شَهِدَا عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا قَالَ الْعَبْدُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ أَكْبَرُ قَالَ يَقُولُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ صَدَقَ عَبْدِي لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنَا وَأَنَا أَكْبَرُ وَإِذَا قَالَ الْعَبْدُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ قَالَ صَدَقَ عَبْدِي لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنَا وَحْدِي وَإِذَا قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ لَا شَرِيكَ لَهُ قَالَ صَدَقَ عَبْدِي لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنَا وَلَا شَرِيكَ لِي وَإِذَا قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ قَالَ صَدَقَ عَبْدِي لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنَا لِيَ الْمُلْكُ وَلِيَ الْحَمْدُ وَإِذَا قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ قَالَ صَدَقَ عَبْدِي لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنَا وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِي قَالَ أَبُو إِسْحٰقَ ثُمَّ قَالَ الْأَغَرُّ شَيْئًا لَمْ أَفْهَمْهُ قَالَ فَقُلْتُ لِأَبِي جَعْفَرٍ مَا قَالَ فَقَالَ مَنْ رُزِقَهُنَّ عِنْدَ مَوْتِهِ لَمْ تَمَسَّهُ النَّارُ۔

۱۵۹۰۔ حَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ إِسْحٰقَ الْهَمْدَانِيُّ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْوَهَّابِ عَنْ مِسْعَرٍ عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ أَبِي خَالِدٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ يَحْيَى ابْنِ طَلْحَةَ عَنْ أُمِّهِ سُعْدَى الْمُرِّيَّةِ قَالَتْ مَرَّ عُمَرُ بِطَلْحَةَ بَعْدَ وَفَاةِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَا لَكَ كَئِيبًا أَسَاءَتْكَ إِمْرَةُ ابْنِ عَمِّكَ قَالَ لَا وَلٰكِنْ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ

ہے۔ مجھے کوئی ایسی چیز بتا دیجیے جس پر میں مضبوطی سے جم جاؤں آپ نے فرمایا تیری زبان اللہ کے ذکر سے ہمیشہ تر رہے۔

## لا الٰہ الا اللہ کی فضیلت کا بیان

ابوبکر، حسین بن علی، حمزۃ الزیات، ابواسحاق، ابومسلم الاغر، ابوہریرۃ اور ابوسعید کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جب بندہ کہتا ہے لا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر تو ارشاد ہوتا ہے میرے بندے نے سچ کہا میرے سوا کوئی اللہ نہیں اور میں ہی سب سے بڑا ہوں بندہ جب کہتا ہے لا الٰہ الا اللہ وحدہ، تو ارشاد ہوتا ہے میرے علاوہ کوئی معبود نہیں تنہا میں ہی ہوں، جب کہتا ہے لا الٰہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ، تو ارشاد ہوتا ہے میرے علاوہ کوئی ند نہیں اور نہ میرا کوئی شریک ہے، بندہ جب کہتا ہے لا الٰہ الا اللہ لہ الملک ولہ الحمد تو ارشاد ہوتا ہے میرے بندے نے سچ کہا میرے علاوہ کوئی معبود نہیں، تمام ملک اور تمام حمد میرے لیے ہے اور جب بندہ کہتا ہے لا الٰہ الا اللہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ۔ تو ارشاد ہوتا ہے میرے بندے نے سچ کہا میرے علاوہ کوئی معبود نہیں اور [illegible] میرے علاوہ کسی میں کچھ قوت نہیں اور نہ طاقت ابواسحاق کہتے ہیں پھر اغر نے ایک جملہ کہا جسے میں نہ سمجھ سکا میں نے ابوجعفر سے دریافت کیا انہوں نے جواب دیا جس کو اللہ نے مرتے دم تک اس پر قائم رہنے کی توفیق بخشی تو اسے دوزخ کی آگ نہ چھوئے گی۔

ہارون بن اسحٰق الہمدانی، محمد بن عبدالوہاب، مسعر، اسمٰعیل بن ابی خالد، شعبی، یحییٰ بن طلحہ، سعدی المریہ فرماتی ہیں عمر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد طلحہ کے پاس سے گزرے اور انہوں نے طلحہ سے کہا کیا بات ہے میں تمہیں غمگین پاتا ہوں کیا تمہیں اپنے چچازاد بھائی (ابوبکر) کی خلافت گراں گزری ہے انہوں نے فرمایا نہیں۔ لیکن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا میں ایک کلمہ جانتا ہوں اگر کوئی اسے موت کے وقت کہے تو وہ اس کے

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنِّي لَأَعْلَمُ كَلِمَةً لَا يَقُولُهَا أَحَدٌ عِنْدَ مَوْتِهِ إِلَّا كَانَتْ نُورًا لِصَحِيفَتِهِ وَإِنَّ جَسَدَهُ وَرُوحَهُ لَيَجِدَانِ لَهَا رَوْحًا عِنْدَ الْمَوْتِ فَلَمْ أَسْأَلْهُ حَتَّى تُوُفِّيَ قَالَ أَنَا أَعْلَمُهَا هِيَ الَّتِي أَرَادَ عَمَّهُ عَلَيْهَا وَلَوْ عَلِمَ أَنَّ شَيْئًا أَنْجَى لَهُ مِنْهَا لَأَمَرَهُ.

نامہ اعمال کا نور ہوگا اس کا جسم اور اس کی روح موت کے وقت اس سے سرور حاصل کرے گی لیکن میں یہ کلمہ حضور سے دریافت نہ کرسکا حتیٰ کہ حضور کی وفات ہوگئی عمر بولے میں وہ کلمہ جانتا ہوں یہ کلمہ وہی ہے جو آپ نے اپنے چچا ابوطالب، کو مرتے وقت پڑھنے کے لیے کہا تھا اگر آپ کو اس سے بہتر اور باعث نجات کسی کلمہ کا علم ہوتا تو وہی پڑھنے کے لیے فرماتے

۱۵۹۱- حَدَّثَنَا عَبْدُ الْحَمِيدِ بْنُ بَيَانٍ الْوَاسِطِيُّ ثَنَا خَالِدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ عَنْ يُونُسَ عَنْ حُمَيْدِ ابْنِ هِلَالٍ عَنْ حِصَانِ بْنِ الْكَاهِلِ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ سَمُرَةَ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ نَفْسٍ تَمُوتُ تَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ وَأَنِّي رَسُولُ اللهِ يَرْجِعُ ذَلِكَ إِلَى قَلْبِ مُوقِنٍ إِلَّا غَفَرَ اللهُ لَهَا.

عبدالحمید بن بیان، خالد بن عبداللہ، یونس، حمید بن ہلال، حسان بن الکاہل، عبدالرحمان بن سمرہ، معاذؓ، ایانؓ کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص اس حالت میں مرے کہ وہ اللہ کے ایک ہونے اور میرے رسول ہونے کی گواہی دیتا ہو اور یہ گواہی سچے دل سے ہو تو اللہ تعالیٰ اس کی مغفرت فرمادے گا۔

۱۵۹۲- حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ الْمُنْذِرِ الْحِزَامِيُّ ثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ مَنْظُورٍ حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ عُقْبَةَ عَنْ أُمِّ هَانِئٍ قَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ لَا يَسْبِقُهَا عَمَلٌ وَلَا تَتْرُكُ ذَنْبًا

ابراہیم بن المنذر، زکریا بن منظور، محمد بن عقبہ، ام ہانی کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا لا الہ الا اللہ سے کوئی عمل نہیں بڑھ سکتا اور نہ یہ کوئی گناہ چھوڑتا ہے۔

۱۵۹۳- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ ثَنَا زَيْدُ بْنُ الْحُبَابِ عَنْ مَالِكِ بْنِ أَنَسٍ أَخْبَرَنِي سُمَيٌّ مَوْلَى أَبِي بَكْرٍ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ فِي يَوْمٍ مِائَةَ مَرَّةٍ لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ كُتِبَ لَهُ عِدْلُ عَشْرِ رِقَابٍ وَكُتِبَتْ لَهُ مِائَةُ حَسَنَةٍ وَمُحِيَ عَنْهُ مِائَةُ سَيِّئَةٍ وَكُنَّ لَهُ حِرْزًا مِنَ الشَّيْطَانِ سَائِرَ يَوْمِهِ إِلَى اللَّيْلِ وَلَمْ يَأْتِ أَحَدٌ بِأَفْضَلَ مِمَّا أُوتِيَ بِهِ إِلَّا مَنْ قَالَ أَكْثَرَ.

ابوبکر، زید بن الحباب، مالک، سمی مولی ابی بکر، ابوصالح ابوہریرہ کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس نے دن میں سو بار کہا لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وہو علی کل شیء قدیر تو اس کے لیے دس غلام آزاد کرنے کا ثواب لکھا جاتا ہے۔ سو نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔ سو برائیاں مٹائی جاتی ہیں اور وہ تمام دن رات سونے تک شیطان سے بچا رہتا ہے اور اس دن اس سے کوئی افضل نہیں ہوتا سوائے اس کے جو اس سے زائد پڑھے (اصل کتاب . . . . ہے۔

۱۵۹۴۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا بَكْرُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ثَنَا عِيسَى بْنُ الْمُخْتَارِ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ أَبِي لَيْلٰى عَنْ عَطِيَّةَ الْعَوْفِيِّ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ قَالَ فِي دُبُرِ صَلٰوةِ الْغَدَاةِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ كَانَ كَعِتَاقِ رَقَبَةٍ مِنْ وُلْدِ إِسْمَاعِيلَ۔

ابوبکر، بکر بن عبدالرحمان، عیسٰی بن المختار، محمد بن ابی لیلٰے، عطیۃ العوفی، ابو سعید سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو صبح کی نماز کے بعد کہے لا الٰہ الا اللہ الخ تو اسے حضرت اسماعیل کی اولاد میں سے ایک غلام آزاد کرنے کا ثواب ملتا ہے۔

## بَابُ ٦٧٥ فَضْلِ الْحَامِدِينَ

## حمد کرنے والوں کی فضیلت کا بیان

۱۵۹۵۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الدِّمَشْقِيُّ ثَنَا مُوسَى بْنُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ كَثِيرِ بْنِ بَشِيرِ بْنِ الْفَاكِهِ قَالَ سَمِعْتُ طَلْحَةَ بْنَ خِرَاشٍ ابْنَ عَمِّ جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ يَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ أَفْضَلُ الذِّكْرِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَفْضَلُ الدُّعَاءِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ۔

عبدالرحمان بن ابراہیم، موسٰے بن ابراہیم، طلحہ بن خراش (رباعی)، جابر سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا سب سے بہترین ذکر لا الٰہ الا اللہ اور سب سے بہترین دعا الحمد للہ ہے۔

۱۵۹۶۔ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ الْمُنْذِرِ الْحِزَامِيُّ ثَنَا صَدَقَةُ بْنُ بَشِيرٍ مَوْلَى الْعُمَرِيِّينَ قَالَ سَمِعْتُ قُدَامَةَ بْنَ إِبْرَاهِيمَ الْجُمَحِيَّ يُحَدِّثُ أَنَّهُ كَانَ يَخْتَلِفُ إِلٰى عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ وَهُوَ غُلَامٌ وَعَلَيْهِ ثَوْبَانِ مُعَصْفَرَانِ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدَّثَهُمْ أَنَّ عَبْدًا مِنْ عِبَادِ اللّٰهِ قَالَ يَا رَبِّ لَكَ الْحَمْدُ كَمَا يَنْبَغِي لِجَلَالِ وَجْهِكَ وَلِعَظِيمِ سُلْطَانِكَ فَعَضَّلَتْ بِالْمَلَكَيْنِ فَلَمْ يَدْرِيَا كَيْفَ يَكْتُبَانِهَا فَصَعِدَا إِلَى السَّمَاءِ وَقَالَا يَا رَبَّنَا إِنَّ عَبْدَكَ قَدْ قَالَ مَقَالَةً لَا نَدْرِي كَيْفَ نَكْتُبُهَا قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ وَهُوَ أَعْلَمُ بِمَا قَالَ عَبْدُهُ مَاذَا قَالَ عَبْدِي قَالَا يَا رَبِّ إِنَّهُ قَدْ قَالَ يَا رَبِّ لَكَ الْحَمْدُ كَمَا

ابراہیم بن المنذر، صدقہ بن بشیر، قدامہ بن ابراہیم (رباعی)، ابن عمر کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ کے بندوں میں سے ایک بندہ کہہ رہا تھا یارب لک الحمد کما ینبغی لجلال وجہک ولعظیم سلطانک تو فرشتے اس پر بہت حیران ہوئے کہ اسے کیسے لکھا جائے تو وہ آسمان پر گئے اور عرض کیا اے خداوندا تیرے بندے نے ایک ایسا جملہ کہا ہے جسے ہم نہیں جانتے کیسے لکھیں اللہ تعالٰے فرماتا ہے میرے بندے نے کیا کہا حالانکہ وہ زیادہ جانتا ہے وہ فرشتے عرض کرتے ہیں کہ تیرے بندے نے یہ جملہ کہا ہے یارب لک الحمد کما ینبغی لجلال وجہک وعظیم سلطانک تو اللہ تعالٰے فرماتا ہے تم ان ہی الفاظ کے ساتھ اس کلمہ کو لکھو تو جب میرا بندہ مجھ سے ملے گا۔ تو میں خود اسے ثواب دے دوں گا

يَنْبَغِي لِجَلَالِ وَجْهِكَ وَعَظِيمِ سُلْطَانِكَ فَقَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ لَهُمَا اكْتُبَاهَا كَمَا قَالَ عَبْدِي حَتّٰى يَلْقَانِي فَأَجْزِيَهُ بِهَا۔

۱۵۹۷- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا يَحْيَى بْنُ آدَمَ ثَنَا إِسْرَائِيلُ عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ عَنْ عَبْدِ الْجَبَّارِ ابْنِ وَائِلٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ صَلَّيْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ رَجُلٌ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ حَمْدًا كَثِيرًا طَيِّبًا مُبَارَكًا فِيهِ فَلَمَّا صَلَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ ذَا الَّذِي قَالَ هٰذَا قَالَ الرَّجُلُ أَنَا وَمَا أَرَدْتُ إِلَّا الْخَيْرَ قَالَ لَقَدْ فُتِحَتْ لَهَا أَبْوَابُ السَّمَاءِ فَمَا نَهْنَهَهَا شَيْءٌ دُونَ الْعَرْشِ۔

علی بن محمد، یحییٰ بن آدم، اسرائیل، ابو اسحٰق، عبد الجبار بن وائل کا بیان ہے کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی ایک شخص نے کہا الحمد للہ حمداً کثیراً مبارکاً فیہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھ چکے تو آپ نے فرمایا یہ کلمہ کس نے کہا تھا ایک شخص نے عرض کیا میں نے یہ کلمہ کہا تھا اور اس سے کوئی برائی کا مقصد نہ تھا آپ نے فرمایا اس کلمہ کے لیے آسمان کے دروازے کھول دیے گئے اور یہ کلمہ عرش سے ورے کہیں بھی نہ رکا۔

۱۵۹۸- حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ خَالِدٍ الْأَزْرَقُ أَبُو مَرْوَانَ ثَنَا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ ثَنَا زُهَيْرُ ابْنُ مُحَمَّدٍ عَنْ مَنْصُورِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أُمِّهِ صَفِيَّةَ بِنْتِ شَيْبَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا رَأَى مَا يُحِبُّ قَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي بِنِعْمَتِهِ تَتِمُّ الصَّالِحَاتُ وَإِذَا رَأَى مَا يَكْرَهُ قَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلَى كُلِّ حَالٍ۔

ہشام بن خالد، ابو مروان، ولید بن مسلم، زہیر بن محمد، منصور بن عبد الرحمان، صفیہ بنت شیبہ، حضرت عائشہ نے فرمایا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب کوئی اچھی بات دیکھتے تو فرماتے الحمد للہ الذی بنعمتہ تتم الصالحات اور جب کوئی ناپسندیدہ بات دیکھتے تو فرماتے الحمد للہ علی کل حال

۱۵۹۹- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ عَنْ مُوسَى بْنِ عُبَيْدَةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ ثَابِتٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُولُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلَى كُلِّ حَالٍ رَبِّ أَعُوذُ بِكَ مِنْ حَالِ أَهْلِ النَّارِ۔

علی بن محمد، وکیع، موسیٰ بن عبیدہ، محمد بن ثابت حضرت ابو ہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے الحمد للہ علی کل حال الخ

۱۶۰۰- حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْخَلَّالُ ثَنَا أَبُو عَاصِمٍ عَنْ شَبِيبِ بْنِ بِشْرٍ عَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا أَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَى عَبْدٍ نِعْمَةً فَقَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ إِلَّا كَانَ الَّذِي أَعْطَاهُ أَفْضَلَ مِمَّا أَخَذَ۔

حسن بن علی، ابو عاصم، شبیب بن بشر ارباحی، انس کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب اللہ اپنے بندے پر کوئی نعمت نازل فرماتا ہے اور وہ کہتا ہے الحمد للہ تو یہ کلمہ اللہ کے نزدیک اسے نعمت دینے سے بہتر ہوتا ہے۔

## باب ۶۷۶ - فَضْلِ التَّسْبِيحِ

## تسبیح کا بیان

۱۶۱ - حَدَّثَنَا أَبُو بِشْرٍ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ الْقَعْقَاعِ عَنْ أَبِي زُرْعَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَلِمَتَانِ خَفِيفَتَانِ عَلَى اللِّسَانِ ثَقِيلَتَانِ فِي الْمِيزَانِ حَبِيبَتَانِ إِلَى الرَّحْمَانِ سُبْحَانَ اللَّهِ وَبِحَمْدِهِ سُبْحَانَ اللَّهِ الْعَظِيمِ ۔

ابو بشر، علی بن محمد، محمد بن فضیل، عمارہ بن القعقاع، ابوزرعہ، ابوہریرہ سے روایت ہے کہ۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ دو کلمے ہیں جو زبان پر بہت ہلکے ہیں۔ میزان میں بہت بھاری ہیں۔۔ اور اللہ کو بہت پسند ہیں۔ سبحان اللہ و بحمدہ۔ سبحان اللہ العظیم ۔

۱۶۲ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا عَفَّانُ ثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ أَبِي سِنَانٍ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ أَبِي سَوْدَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَرَّ بِهِ وَهُوَ يَغْرِسُ غَرْسًا فَقَالَ يَا أَبَا هُرَيْرَةَ مَا الَّذِي تَغْرِسُ قُلْتُ غِرَاسًا لِي قَالَ أَلَا أَدُلُّكَ عَلَى غِرَاسٍ خَيْرٍ لَكَ مِنْ هَذَا قَالَ بَلَى يَا رَسُولَ اللَّهِ قَالَ قُلْ سُبْحَانَ وَالْحَمْدُ لِلَّهِ وَلَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَاللَّهُ أَكْبَرُ يُغْرَسُ لَكَ وَاحِدَةٍ شَجَرَةٌ فِي الْجَنَّةِ ۔

ابوبکر، عفان، حماد بن سلمہ، ابو سنان عثمان بن ابی سودہ، ابوہریرہ نے فرمایا کہ۔ ایک دن وہ درخت لگا رہے تھے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس سے گذرے۔ فرمایا اے ابوہریرہؓ کیا کر رہے ہو۔ میں نے عرض کیا درخت لگا رہا ہوں۔ آپ نے فرمایا کیا میں اس سے بہتر درخت نہ بتا دوں۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ کیوں نہیں آپ نے فرمایا سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ أَكْبَرُ۔ ان میں سے ہر ایک کلمہ کے بدلے تمہارے لیے جنت میں ایک درخت لگایا جائے گا ۔

۱۶۳ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ ثَنَا مِسْعَرٌ حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ عَنْ أَبِي رِشْدِينَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ جُوَيْرِيَةَ قَالَتْ مَرَّ بِهَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِينَ صَلَّى الْغَدَاةَ أَوْ بَعْدَ مَا صَلَّى الْغَدَاةَ وَهِيَ تَذْكُرُ اللَّهَ فَرَجَعَ حِينَ ارْتَفَعَ النَّهَارُ أَوْ قَالَ انْتَصَفَ وَهِيَ كَذَلِكَ فَقَالَ لَقَدْ قُلْتُ مُنْذُ قُمْتُ عَنْكِ أَرْبَعَ كَلِمَاتٍ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ وَهِيَ أَكْثَرُ وَأَرْجَحُ أَوْ أَوْزَنُ مِمَّا قُلْتِ سُبْحَانَ اللَّهِ عَدَدَ خَلْقِهِ سُبْحَانَ اللَّهِ رِضَى نَفْسِهِ سُبْحَانَ اللَّهِ

ابوبکر، محمد بن بشر، مسعر، محمد بن عبدالرحمان، ابو راشد بن ابن عباس، جویریہ نے فرمایا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز کے بعد گزرے اور وہ اللہ کا ذکر کر رہی تھیں، آپ لوٹ گئے۔ حتی کہ دوپہر کا وقت قریب ہو گیا۔ آپ کا دوبارہ گذر ہوا۔ تو آپ نے جویریہ کو ذکر میں مشغول پایا۔ جب میں ذکر سے فارغ ہوئی تو آپ نے فرمایا۔ جب سے میں تمہارے پاس سے گیا ہوں۔ یہ چار کلمے تین مرتبہ پڑھے ہیں۔ یہ چار کلمے وزن میں اس سے بہت زیادہ ہیں جو تم پڑھتی رہی۔ سُبْحَانَ اللّٰهِ عَدَدَ خَلْقِهِ سُبْحَانَ اللّٰهِ رِضَى نَفْسِهِ سُبْحَانَ اللّٰهِ زِنَةَ

